# حج و عمرہ کے

## 100 شرعی مسائل


مصنف
ابوالبنات فراز عطاری مدنی

نظر ثانی
مفتی انس رضا قادری مدنی






# فہرست

21)..میدان عرفات سے عمرہ کا احرام
22)..احرام کو کفن کے لئے رکھنا
23)..حالت احرام میں بام
24)..احرام میں خوشبو
25)..حالت احرام میں احتلام
26)..احرام میں خوشبودار صابن
27)..احرام میں عینک لگانا
28)..حالت احرام میں دودھ انڈے گوشت کھانا
29)..احرام میں بال ٹوٹ جائیں
30)..احرام میں موذی جانور مارنا
31)..حالت احرام میں چوٹ لگنا
32)..احرام میں ہینڈ واش استعمال کرنا
33)..احرام میں چادر سے پاؤں چھپ جائیں
34)..نابالغ کا احرام
35)..ریاض سے احرام باندھنا
36)..احرام کے اوپر چادر اوڑھنا
37)..حالت احرام میں ہاتھ میں خوشبو
38)..احرام میں نیفا لگانا
39)..احرام میں خودبخود بال گریں
40)..احرام میں غسل
41)..احرام میں تعویذ پہننا
42)..حالت احرام میں جوں نکالنا
43)..احرام میں سرمہ
44)..احرام میں ایک دوسرے کا حلق کرنا
45)..عمرہ کئے بغیر احرام اتار دیا

46)..احرام میں داڑھی کا خلال کیوں منع
47)..احرام پر احرام باندھ کر عمرہ
48)..احرام میں بھول کر پاؤں کی ہڈی چھپ گئی
49)..مرد کا احرام میں انڈرویئر پہننا
50)..طواف کے بعد نفل نہ پڑھیں ہوں
51)..طواف کے چکر میں وقفہ
52)..دوران طواف پانی پینا
53)..طواف میں دایاں کندھا کھلا رکھنا
54)..طواف کے دوران وضو
55)..طواف کے چکر میں شک
56)..عمرہ میں طواف وداع
57).. نفلی طواف ادھورا چھوڑنا
58)..الیکٹرک اسکوٹر پر طواف
59)..وطن آکر طواف کے نفل پڑھنا
60)..جنابت میں طواف زیارت
61)..سعی میں کندھا کھلا رہ گیا
62)..سعی سے پہلے حلق
63)..سعی کا ایک چکر لگا کر حلق
64)..دم کا مطلب
65)..دم کا گوشت کھانا
66)..قربانی میں دم کا حصہ
67).. تقصیر سے عورت کے بال کندھوں کے اوپر
68)..عورتیں حالت احرام میں جرابیں
69)..حیض والی کا حرم میں داخلہ
70)..عورت کا بغیر محرم عمرہ پر جانا
71)..عمرہ کے بعد دوبار حیض
72)..عورت سسر کے ساتھ عمرہ پر

73).. محرمہ نے محرمہ کے بال کاٹے
74).. عورت کا محرم نہ ہو تو حج کی ادائیگی
75).. کراچی سے مدینہ شریف جانے والوں کے لئے احرام
76).. مدینے شریف سے جدہ بغیر احرام
77).. طواف وداع سے پہلے طائف جانا
78 ).. مکہ سے طائف جانے کے سبب مسافر
79).. حیض میں طواف زیارت
80).. جدہ سے مدینہ شریف جائیں تو نماز
81).. مدینہ میں حاضری کے بعد زیارات
82).. میدان عرفات سے عمرہ کا احرام
83).. طائف سے بغیر احرام حرم میں آنا
84).. حج بدل کے لئے حج کیا ہونا ضروری ہے
85).. حج کی چند اصلاحات
86).. حج کب فرض ہوتا ہے
87).. حج کی شرائط
88).. مرتد کا کیا ہوا حج
89).. قرض لے کر حج
90).. حرام مال سے حج
91).. حج کے لئے جمع کی گئی رقم پر زکوۃ
92).. سفر حج کے دوران ہمبستری
93).. حج کے لئے جمع شدہ رقم پر زکوۃ
94).. عمرہ کرنے والے کا اپنے آپ کو حاجی کہنا
95).. حج تمتع کو قران میں بدلنا
96).. حاجی پر کتنی قربانیاں واجب ہیں
97).. شرعی فقیر نے حج کیا تو فرض ادا ہوگا یا نہیں
98).. خود حج نہ کرنا دوسرے کو بھیجنا
99).. سفر حج میں نماز قصر یا پوری
100).. چوری چھپے حج






فتوی نمبر:1673

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## میقات کیا ہے

**سوال:** میقات سے پہلے جو آفاقی کو احرام باندھنا ہوتا ہے تو یہ میقات کیا ہے؟

سائل: عمیر راجپوت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

میقات مختلف افراد کے اعتبار سے مختلف ہوتی ہے۔ آفاقی کے لئے میقات شریعت کی طرف سے بیان کردہ وہ مقام ہے کہ جہاں سے گزر کر آفاقی (حل کے باہر سے آنے والا) حرم یا مکہ میں جانے کا ارادہ کرے تو بغیر احرام نہیں گزر سکتا، اور میقات کا بیان احادیث سے ثابت ہے۔ مناسک میں ہے:"وهويختلف باختلاف الناس۔۔۔وحکمها وجوب الاحرام منها لاحد النسکین وتحریم تاخیره عنها لمن ارادد خول مکة او الحرم وان کان لقصد التجارة او غیرها" یعنی: اور میقات لوگوں کے مختلف ہونے سے مختلف ہوتی ہے۔۔ اور اس کا حکم یہ ہے کہ وہاں سے حج یا عمرہ کا احرام واجب ہے اور وہاں سے مؤخر کرنا مکروہ ہے اس کے لئے جو مکہ یا حرم میں داخل ہونے کا ارادہ رکھتا ہے اگرچہ تجارت یا کسی اور کام کے لئے۔ (مناسک ملا علی قاری، صفحہ 110،113)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

29 جمادی الاخر 1445ھ 12 جنوری 2024ء




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جدہ جانے والے احرام

**سوال:** میں پاکستان سے جدہ جارہاہوں کام کے لئے کیا مجھے احرام باندھنا ضروری ہے ؟

User ID: حمزہ رضوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جدہ جانے والے کو احرام باندھنا اور عمرہ کی نیت کرنا ضروری نہیں اس لئے کہ جدہ حل میں ہے اور حل میں جانے والے کو احرام کی ضرورت نہیں ہوتی۔ بہار شریعت میں ہے: مکہ معظمہ جانے کا ارادہ نہ ہو بلکہ میقات کے اندر کسی اور جگہ مثلاً جدہ جانا چاہتا ہو تو اسے احرام کی ضرورت نہیں۔

(بہار شریعت، جلد1، صفحہ1068)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

07 ربیع الاخر 1443/3 نومبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مسجد عائشہ سے عمرہ

**سوال:** کیا مسجد عائشہ سے عمرہ کرنا جائز ہے؟

User ID: حسان شیخ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مکی کو عمرہ کا احرام باندھنے کے لئے حدود حرم سے باہر آنا ضروری ہے اور مسجد عائشہ حدود حرم سے باہر ہے لہذا مکی کو مسجد عائشہ سے عمرہ کا احرام باندھنا نہ صرف جائز بلکہ احناف کے نزدیک افضل ہے کیونکہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت بی بی عائشہ رضی اللہ عنہا کو تنعیم (مسجد عائشہ) سے عمرہ کا احرام باندھنے کا حکم دیا تھا۔ ھدایہ میں ہے: الا ان التنعیم افضل لورود الاثر بہ ترجمہ: مگر روایات کے وارد ہونے کی وجہ سے تنعیم سے عمرہ کا احرام باندھنا افضل ہے۔ تبیین میں ہے: والتنعیم افضل لامرہ علیہ الصلاۃ والسلام باحرام منہ ترجمہ: تنعیم افضل ہے کیونکہ نبی پاک ﷺ نے وہاں سے احرام باندھنے کا حکم دیا۔

(ھدایہ، 254، تبیین الحقائق، 248/4)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو بنتین فراز عطاری مدنی

26 ذو القعدہ 1443ھ 26 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## آفاقی کا مسجد عائشہ سے عمرہ

**سوال:** آفاقی کا ایک عمرہ کرنے کے بعد دوسرے عمرہ کا احرام مسجد عائشہ سے باندھنا کیسا؟

User ID: زوہیب عطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

آفاقی یعنی میقات کے باہر سے آنے والا شخص جب مکے میں آگیا تو وہ حکما مکی ہو گیا اور مکی کے لئے عمرہ کا احرام باندھنے کا مقام حدود حرم سے باہر ہے اور مسجد عائشہ حدود حرم سے باہر حل میں واقع ہے لہذا ایسا آفاقی جس نے پہلا عمرہ کر لیا اور اب حکما مکی ہو گیا اس کا مسجد عائشہ سے عمرہ کا احرام باندھنا نہ صرف جائز بلکہ احناف کے نزدیک افضل بھی ہے۔ (ملخصا: شرح لباب المناسک، 117)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

14 صفر المظفر 1443/11 ستمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## حرم سے مسجد عائشہ بغیر محرم جانا

**سوال:** ہماری فیملی پاکستان سے مکہ آئی ہے ایک عمرہ کرنے کے بعد اب اسلامی بہن عمرہ کرنا چاہتی ہیں مگر ان کے ساتھ مسجد عائشہ جانے کے لئے کوئی محرم نہیں کیا وہ گروپ کے لوگوں کے ساتھ جا سکتی ہیں؟

User ID: جعفر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حرم سے مسجد عائشہ چونکہ سفر شرعی پر نہیں لہذا عورت بغیر محرم کے گروپ کے لوگوں کے ساتھ جا سکتی ہے البتہ ایسے مقام سے عمرہ کرنا ہو جو سفر شرعی پر واقع ہو وہاں جانے کے لئے محرم کا ہونا ضروری ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

29 ربیع الاخر 1443/25 نومبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# جعرانہ سے واپسی پر عمرہ کا احرام

سوال: کیا جعرانہ سے واپسی پر عمرہ کا احرام ضروری ہے؟

User ID: زوہیر ڈوسانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مقامِ جعرانہ حدودِ حرم سے باہر حل میں ہے اور جو حرم سے حل میں آیا ہو وہ واپس بغیر احرام حرم میں جا سکتا ہے، عمرہ کا احرام ضروری نہیں۔ فتاوی حج و عمرہ میں ہے: "جعرانہ میقات کے اندر زمین حل میں ہے لہذا اس پر وہاں سے احرام باندھ کر آنا واجب نہیں ہے کیونکہ ارض حل سے آنے والے کے لئے بلا احرام زمین حرم یا مکہ مکرمہ آنا جائز ہے جب کہ وہ حج یا عمرہ کا ارادہ نہ رکھتے ہوں۔" (فتاوی حج وعمرہ، جلد 1، مسئلہ 116)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 جمادی الاخری 1443ھ / 01 جنوری 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No: +923471992267




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## احرام کہاں سے باندھیں

**سوال:** احرام گھر یا ائیر پورٹ سے باندھنا ضروری ہے؟

User ID: نجم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

شرعی مسئلہ یہ ہے کہ جو شخص حرم میں جانے کی نیت سے میقات سے گزرے اس پر عمرہ کی نیت کرنا اور حالت احرام میں ہونا ضروری ہے، احرام کی چادریں بھی عمرہ کی پابندیوں میں سے ہے لہذا میقات سے پہلے پہلے یہ چادریں پہن لینا ضروری ہے، گھر یا ائیر پورٹ سے بھی احرام کی چادریں پہننا اور عمرہ کی نیت کرنا جائز ہے مگر بہتر یہ ہے کہ چادریں پہلے باندھ لے اور عمرہ کی نیت جہاز اڑنے کے کچھ دیر بعد کرلے کیونکہ بعض اوقات گھر سے نیت کرلی جاتی ہے اور فلائٹ مؤخر ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے زائرین کو سخت آزمائش کا سامنا ہوتا ہے۔ (ملخصا: رفیق الحرمین، صفحہ 26/25)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

07 ربیع الاخر 1443/3 نومبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حرم سے باہر جانے کے بعد واپسی پر احرام

**سوال:** اگر کوئی زیارات کے لئے حرم سے باہر جائے تو کیا واپسی پر احرام ضروری ہے؟

User ID: آصف ملک

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کوئی شخص حرم سے باہر حل میں جائے اور میقات سے باہر نہ ہو تو واپس حرم میں آنے کے لئے احرام ضروری نہیں لیکن اگر کوئی میقات سے باہر ہو جائے تو واپس حرم آنے کے لئے اسے حالت احرام میں ہونا ضروری ہے۔ بہار شریعت میں ہے: مکہ والے اگر کسی کام سے بیرونِ حرم جائیں تو انھیں واپسی کے لیے احرام کی حاجت نہیں اور میقات سے باہر جائیں تو اب بغیر احرام واپس آنا انھیں جائز نہیں۔ (بہار شریعت، جلد 1، حصہ 6، صفحہ 1068)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابوبنتین فراز عطاری مدنی

18 ذو الحجہ 1443/18 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حرم سے عمرہ کا احرام باندھنا

**سوال:** حرم میں موجود شخص نے عمرہ کا احرام حرم سے باندھا اور عمرہ ادا کر لیا تو کیا حکم ہے؟

User ID: صاحبزادہ سید طاہر علی حسینی نقشبندی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حرم میں موجود شخص کے لئے بھی لازم ہے کہ وہ عمرہ کا احرام حرم سے باہر باندھے، اگر کسی نے عمرہ کا احرام حرم سے باندھا اور عمرہ ادا کر لیا تو اس پر دم لازم ہو گا۔ مفتی علی اصغر صاحب لکھتے ہیں: اگر کسی نے عمرہ کا احرام حرم سے باندھا تو اس پر دم لازم ہو گا اگر بیرون حرم یعنی حل جا کر تلبیہ کہہ آیا تو اب دم ساقط ہو جائے گا۔۔۔ (دم کا ساقط ہونا اس صورت میں ہے) کہ طواف سے پہلے پہلے جا سکتا ہے۔ (27 واجبات حج، صفحہ 54)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

19 جمادی الاولی 1443/14 دسمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حرم سے حل میں آنے والا بغیر احرام حرم میں

**سوال:** فیملی مکہ میں موجود ہو اور صرف ایک فرد کا عمرہ کا ارادہ ہو تو اگر سب مسجد عائشہ گئے تو کیا سب کو عمرہ کرنا پڑے گا؟

User ID: ط مومن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

مسجد عائشہ حل میں ہے اور حرم سے اگر کوئی حل میں آتا ہے تو وہ واپس بغیر احرام حرم میں آسکتا ہے، لہذا معلوم کی گئی صورت میں اگر ساری فیملی حرم سے مسجد عائشہ میں آجائے تو ان پر عمرہ لازم نہیں ہوگا وہ واپس بغیر احرام حرم میں آسکتے ہیں۔ بہار شریعت میں ہے: مکہ والے اگر کسی کام سے بیرونِ حرم جائیں تو انھیں واپسی کے لیے احرام کی حاجت نہیں۔ (بہار شریعت، جلد1، صفحہ1068)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

16 جمادی الاول 1443/11 دسمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# عمرہ کریں یا قربانی

**سوال:** میں نے دو لاکھ روپے جمع کئے تھے تا کہ محرم میں عمرہ کرسکوں اب قربانی کے دن بھی ہیں تو کیا قربانی مجھے کرنی ہو گی؟

USER ID: محمد حسین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ایام قربانی یعنی 10 ذوالحجہ کی صبح صادق سے 12 کی غروب آفتاب تک اگر کوئی صاحب نصاب ہو اور اس پر اتنا قرض نہ ہو کہ اس کو مائنس کرے تو نصاب باقی نہ رہے تو ایسے شخص پر قربانی واجب ہوتی ہے، لہذا قربانی کے دنوں میں اگر آپ کے پاس نصاب کی قدر مال ہو اور شرائط پائی گئیں تو قربانی واجب ہو گی۔ بہار شریعت میں ہے: " قربانی واجب ہونے کا سبب وقت ہے جب وہ وقت آیا اور شرائط وجوب پائے گئے قربانی واجب ہو گئی۔"

(بہار شریعت، جلد 3، صفحہ 333)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

30 شوال المکرم 1444ھ 21 مئی 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# شوال میں عمرہ

**سوال:** شوال میں عمرہ کرنا کیسا؟

USER ID:مولانا نشار امجدی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

شوال چونکہ حج کے مہینوں میں سے ہے لہذا غیر آفاقی اگر اس سال حج کا ارادہ رکھتا ہے تو اس کے لئے شوال میں عمرہ کرنا جائز نہیں کیونکہ غیر آفاقی صرف حج افراد کر سکتا ہے، آفاقی کے لئے شوال میں عمرہ کی کوئی ممانعت نہیں۔ عنایہ میں ہے: "اعلم ان اهل مكة و من داخل الميقات لا تمتع لهم ولا قران عند ابی حنيفة و اصحابه۔۔۔ لو تمتعوا جاز و اساؤا و لزمهم دم الجبر" ترجمہ: جان لو کہ مکی (حقیقی) اور حل میں رہنے والے کے لئے تمتع اور قران نہیں ہے امام اعظم اور ان کے اصحاب کے نزدیک۔۔ اگر انہوں نے تمتع کیا تو حج ہو جائے گا مگر برا کیا اور دم لازم ہو گا۔ (عنایہ، جلد2، صفحہ86)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی
05 شوال المکرم 1444ھ 26 اپریل 2023ء



## مسجد کے چندے سے عمرہ

**سوال:** ایک شخص نے 45 سال مسجد کی خدمت فی سبیل اللہ کی اب مسجد کمیٹی مسجد کے چندے سے اس کو عمرہ کروانا چاہتی ہے اگر اس کی تنخواہ مقرر ہوتی تو عمرے کی رقم سے کئی زیادہ بنتی؟

USER ID: حافظ افضال اشرفی حسینی
بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

مسجد کے چندے کو عرف کے مطابق خرچ کرنا ضروری ہے اور مسجد کے چندے سے عمرہ کروانے کا عرف کہیں نہیں ہے لہذا ایسا کرنا جائز نہیں۔ مفتی قاسم صاحب لکھتے ہیں: "چندہ کو عرف کے مطابق خرچ کرنے کا حکم ہے۔۔الخ" (وقف کے مسائل، صفحہ 229)

بہار شریعت میں ہے: "(مسجد کی) کسی چھوٹی سے چھوٹی چیز کو بے موقع و بے محل استعمال کرنا ناجائز ہے۔"

(بہار شریعت، جلد2، حصہ 10، صفحہ 562)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

17 محرم الحرام 1445ھ 05 اگست 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ    وعلیٰ آلک واصحابک یاحبیب اللہ






فتوی نمبر: 1554

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## عمرہ کی ادائیگی سے روک دیا گیا

**سوال:** میں نے سیالکوٹ ائیرپورٹ سے عمرہ کا احرام باندھا اور جدہ پہنچ گیا مگر ویزہ میں بھی پرابلم کی وجہ سے مجھے واپس بھیج دیا گیا اب میرے لئے کیا حکم ہے؟

سائل: ثاقب سہیل تارر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

اگر واقعی آپ کو جدہ میں کسی پرابلم کے سبب عمرہ کرنے سے روک دیا گیا تو اگر وہ مسئلہ ایسا ہے جو چند دنوں میں حل ہو سکتا ہے تو اس مسئلہ کو حل کرنے کی کوشش کریں اور اس دوران احرام کی پابندیوں میں رہنا ہوگا، مسئلہ حل ہونے پر عمرہ کی ادائیگی کرنی ہوگی۔ ہاں اگر مسئلہ ایسا ہے جس میں کافی دن لگیں گے اور آپ کو واپس بھیج دیا گیا ہے تو اس صورت میں آپ احرام میں رہ کر مسئلہ حل کروا کر واپس عمرہ کی ادائیگی کے لئے بھی جا سکتے ہیں اور محصر کے حکم پر بھی عمل کر سکتے ہیں۔ محصر کے لئے حکم یہ ہے کہ وہ خود یا کسی کو وکیل بنا کر حدود حرم میں دم دے، جب دم کا جانور ذبح ہو جائے گا تو وہ احرام سے باہر آ جائے گا، جب تک دم کی ادائیگی نہیں ہوتی اسے احرام کی پابندیوں میں رہنا ہوگا۔ یہاں یہ بھی یاد رہے کہ بعد میں اس رہ جانے والے عمرہ کی قضا کرنی ہوگی۔ علامہ علی قاری رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: "والاحصار فیها هو المنع عن الطواف ای بعد الاحرام بها او بهما" یعنی: اور عمرہ میں احصار طواف سے روکنا ہے عمرہ کے احرام کے بعد یا حج و عمرہ کے احرام کے بعد۔ (مناسک الملا علی القاری، صفحہ 580)

عالمگیری میں ہے: "و اما حكم الاحصار فهو ان يبعث بالهدى او بثمنه ليشترى به هدياً و يذبح عنه ما لم يذبح لا يحل ۔۔ فيحل بعد الذبح و لا يحل قبله حتى لو فعل شيئا من محظورات الاحرام قبل ذبح الهدى يجب عليه ما يجب على المحرم اذا لم يكن محصراً" یعنی: تو بہر حال احصار کا حکم یہ ہے کہ حرم میں جانور یا اس کی قیمت بھیجے تاکہ جانور خرید اجائے اور اس کی طرف سے ذبح کیا جائے جب تک ذبح نہیں کیا جائے احرام سے باہر نہیں ہوگا تو ذبح کے بعد حلال ہو جائے گا اس سے پہلے نہیں یہاں تک کہ اگر ممنوعات احرام میں سے کچھ کیا جانور ذبح ہونے سے پہلے تو اس پر واجب ہوگا وہ جو غیر محصر محرم پر لازم ہوتا ہے۔
(عالمگیری، جلد 1، صفحہ 255)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

21 جمادی الاول 1445ھ 06 دسمبر 2023ء

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حلق یا تقصیر سے پہلے دوسرا عمرہ

**سوال:** اگر کسی نے حلق یا تقصیر نہیں کروائی اور کچھ دنوں بعد دوسرا عمرہ کیا تو کیا حکم ہے؟

User ID: محمد احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حج وعمرہ کے واجبات میں سے ایک واجب حلق یا تقصیر بھی ہے اور حالت احرام سے باہر آنے کے لئے حلق یا تقصیر کروانا ضروری ہے۔ اگر کسی نے عمرہ کے احرام سے باہر آنے کے لئے حلق یا تقصیر کو اختیار نہیں کیا اور احرام کی خلاف ورزیاں شروع کردیں تو یہاں دو صورتیں ہیں، اگر پہلی مرتبہ خلاف ورزی یہ سمجھ کر کی کہ میں اب حالت احرام سے باہر آگیا ہوں تو آگے جتنی نافرمانیاں کیں ان سب پر ایک ہی دم واجب ہو گا۔ اور اگر احرام ختم کرنے کی نیت نہیں پائی گئی تو جب تک یہ نیت نہ پائی جائے احرام کی جتنی خلاف ورزیاں کیں ان سب پر الگ الگ دم واجب ہو گا۔ اب اگر کسی نے حلق یا تقصیر کروائے بغیر دوسرے عمرہ کا احرام باندھ لیا تو اس پر ایک اور دم واجب ہو گا کیونکہ دوسرا احرام اسی صورت میں باندھا جا سکتا تھا جب پہلے احرام سے حلق یا تقصیر کے ذریعے باہر آئے۔ ان تمام صورتوں میں گناہ گار بھی ہو گا، اس پر توبہ لازم ہے۔

(ماخوذ از: 27 واجبات حج، ص 121، فتاوی حج وعمرہ، ج 2، مسئلہ 39)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 جمادی الاول 1443/10 دسمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## دوبارہ عمرہ کرنے پر حلق کا حکم

**سوال:** ایک بار عمرہ کرنے کے بعد دوبارہ عمرہ کیا تو کیا حلق ضروری ہے حالانکہ پہلی بار میں حلق کروالیا ہے؟

User ID: نہال نوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حلق یا تقصیر کروانا عمرے کے واجبات میں سے ہے اور جب تک حلق یا تقصیر نہ کروائی جائے بندہ احرام کی پابندیوں سے باہر نہیں آسکتا لہذا جتنی بار بھی عمرہ کیا جائے حلق واجب ہی رہے گا لیکن یہاں ایک قابل توجہ بات یہ ہے کہ جب بندہ عمرہ کرنے کے بعد پہلی بار حلق کرواتا ہے تو سر پر بال نہیں رہتے اور بال بڑے ہونے میں وقت لگتا ہے، اب اگر کوئی دوسرا عمرہ کرے گا تو تقصیر کی مقدار میں بال موجود ہی نہیں ہونگے لہذا اب اسے حلق ہی کروانا واجب ہے، اگر اس نے حلق نہیں کروایا تو وہ احرام کی پابندیوں سے باہر نہیں ہو گا۔ (ملخصا: شرح لباب المناسک، 324)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

3 صفر المظفر 1443/31 اگست 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عمرہ کے ٹکٹ بذریعہ قرعہ اندازی

**سوال:** ایک کمیٹی لوگوں سے ہزار روپے فی بندہ جمع کرتی ہے اور انہیں ٹوکن دے کر قرعہ اندازی میں شامل کرلیتی ہے، قرعہ اندازی میں جس کا نام نکلے اس کو عمرہ کا ٹکٹ دیا جاتا ہے باقیوں کو کچھ نہیں ملتا ایسا کرنا کیسا؟

User ID: سیف الدین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

قرعہ اندازی کرنے کا یہ طریقہ ناجائز اور گناہ ہے کیونکہ یہ انداز جوئے پر مشتمل ہے اور جوا ناجائز اور حرام ہے۔ جوئے کی تعریف یہ ہے کہ اپنے مال کو اس طرح خطرے پر پیش کرنا کہ غالب کا مال مغلوب کو دیا جائے اور قرعہ اندازی کے اس طریقے میں اپنے مال کو خطرے پر پیش کرنا پایا جارہا ہے کیونکہ جس نے ہزار روپے دے کر ٹوکن لیا اگر اس کا نام نہ آیا تو اس کے ہزار روپے ضائع ہو جائیں گے اور یہی جوا ہے۔ التعریفات میں ہے: کل لعب یشترط فیہ غالبا من المتغالبین شئی من المغلوب ترجمہ: ہر وہ کھیل جس میں مغلوب کی کوئی چیز غالب کو دینا مشروط ہو۔ (التعریفات، ص150)

وقار الفتاوی میں ہے: ایسی کوئی لاٹری جائز نہیں جس میں قرعہ اندازی کرنے سے اگر کسی ممبر کا نام نہ نکلے تو اس کا اپنا روپیہ ختم ہو جائے گا اور جس کا نام نکلا وہ دوسروں کا روپیہ حاصل کرلے، یہ جوا ہے۔ (3/310)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

27 ربیع الاول 1443/24 اکتوبر 2022ء

فقہی گروپ کے مختصر جوابات




نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عمرہ کرنے سے حج کا فرض ہونا

**سوال:** کیا عمرہ کرنے سے حج فرض ہو جاتا ہے؟ یا شوال میں کرنے سے ہوتا ہے؟

User ID: شبیر شاہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عمرہ چاہے شوال میں کیا جائے یا کسی اور مہینے میں اس سے حج فرض نہیں ہو جاتا بلکہ حج کے فرض ہونے کی اپنی شرائط ہیں جس میں بنیادی شرط صاحب استطاعت ہونا ہے، تو اگر کوئی ایام حج میں صاحب استطاعت ہے اور اس کے ساتھ دیگر شرائط بھی جائیں تو حج فرض ہو گا ورنہ نہیں۔ فیصلہ جات شرعی کونسل میں ہے: "کسی شخص نے ماہ شوال میں عمرہ کیا اور اس کے پاس ایام حج تک وہاں ٹھہرنے اور کھانے پینے کی استطاعت نہ ہو تو اس پر حج فرض نہیں، یونہی اہل وعیال کے نفقہ پر قدرت نہ ہو جب بھی حج فرض نہیں کہ استطاعت زاد اور نفقہ عیال شرط وجوب ہے جو شخص کھانے پینے کی استطاعت نہ رکھتا ہو اگرچہ اس کے پاس حج تک کا ویزا ہو اس پر حج فرض نہ ہو گا۔"

(فیصلہ جات شرعی کونسل، صفحہ 233)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

23 رجب المرجب 1444ھ / 15 فروری 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No: +923471992267

# حج یا عمرہ میں بال کٹوانا ضروری ہے

**سوال:** حج یا عمرہ کرنے کے لئے بال کٹوانے ضروری ہیں؟

User ID: وکیل مجتبی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حج یا عمرہ کرنے سے پہلے تو بال کٹوانا ضروری نہیں البتہ حج یا عمرہ میں احرام کی پابندیوں سے باہر آنے کے لئے حلق (گنجا ہونا) یا تقصیر (چوتھائی سر کے بال ایک پورے کی مقدار کٹوانا) واجب ہے، عورت حلق نہیں کروائے گی۔ مفتی علی اصغر صاحب اپنی کتاب میں حج کا واجب نمبر 14 لکھتے ہیں: "حلق یا تقصیر کرنا، ویسے تو یہ عمل احرام سے نکلنے کے لئے شرط ہے لیکن الگ سے حج کا ایک واجب بھی ہے۔ (27 واجبات حج، صفحہ 116)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

25 رجب المرجب 1444ھ / 17 فروری 2023ء



## حالت احرام میں ٹوتھ پیسٹ

**سوال:** حالت احرام میں ٹوتھ پیسٹ کرنا کیسا؟

USER ID:ابو امجد محمد عطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں ٹوتھ پیسٹ کے استعمال سے بچنا چاہیے کیونکہ اسے منہ کی بو دور کرنے اور خوشبو حاصل کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے لہذا اس میں کراہت ہے لیکن چونکہ اس میں آگ کا عمل پایا جاتا ہے اس لئے اس میں خوشبو کا اعتبار ساقط ہو جاتا ہے اور کفارہ لازم نہیں ہوتا۔ فتاوی اہلسنت میں ہے: "ٹوتھ پیسٹ میں اگر آگ کا عمل ہوتا ہے جیسا کہ یہی متبادر ہے جب تو حکم کفارہ نہیں۔۔ لیکن اس میں عموما منہ کی بدبو دور کرنے اور خوشبو حاصل کرنے کا قصد ہوتا ہے لہذا اس کا استعمال کراہیت سے خالی نہیں۔"

(احرام اور خوشبو دار صابن، صفحہ 28)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

28 شوال المکرم 1444ھ 19 مئی 2023ء






# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## میدان عرفات سے عمرہ کا احرام

**سوال:** مکی میدان عرفات سے عمرہ کا احرام باندھ سکتا ہے؟

User ID:فیضان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مکی چاہے حقیقی ہو یا حکمی اس کے لئے عمرہ کا احرام باندھنے کی جگہ حرم سے باہر ہے اور میدان عرفات حل میں ہے لہذا مکی وہاں سے عمرہ کا احرام باندھ سکتا ہے۔ ھدایہ میں ہے: وھی فی الحل ترجمہ: عرفات حل میں ہے۔

(ھدایہ، 134/1)

مفتی علی اصغر صاحب لکھتے ہیں: واضح رہے کہ مکہ مکرمہ میں رہنے والے اگر عمرہ ادا کرنا چاہیں تو ان کو حرم سے باہر جاکر احرام باندھنا ہو گا۔ (27 واجبات حج، صفحہ 52)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

30 صفر المظفر 1443/27 ستمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# احرام کو کفن کے لئے رکھنا

سوال: بعض لوگ احرام کی چادروں کو کفن کے لئے رکھ دیتے ہیں ایسا کرنا کیسا؟

USER ID: شاہزیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

احرام کی چادروں کو کفن کے لئے رکھ دینا جائز ہے البتہ میلی ہوں تو دھو لینی چاہیے۔ بہار شریعت میں ہے: "پُرانے کپڑے کا بھی کفن ہو سکتا ہے، مگر پرانا ہو تو دھلا ہوا ہو کہ کفن ستھرا ہونا مرغوب ہے۔" (بہار شریعت، جلد1، صفحہ 819)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

05 شعبان المعظم 1444ھ / 26 فروری 2023ء



# حالت احرام میں بام

**سوال:** حالت احرام میں درد کی وجہ سے بام یا وکس لگائی تو کیا حکم ہے؟

علی خان:User ID

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بام اور اس طرح کے دیگر مرہموں میں عموما خوشبو نہیں ہوتی لہذا اس کے لگانے میں حرج نہیں لیکن اگر خوشبودار ہو اور آگ کے عمل سے بھی نہ گزرا ہو تو اگر عضو پر بہت سی خوشبو ہو گئی یا کسی بڑے عضو مثلا ران، پنڈلی وغیرہ کو پورا سان دیا اگرچہ خوشبو تھوڑی ہو تو ان دونوں صورتوں میں دم واجب ہو گا اور اگر تھوڑی خوشبو عضو کے تھوڑے حصے پر ہو تو صدقہ لازم ہو گا۔ بہار شریعت میں ہے: "خوشبو اگر بہت سی لگائی جسے دیکھ کر لوگ بہت بتائیں اگرچہ عضو کے تھوڑے حصہ پر یا کسی بڑے عضو جیسے سر، مونھ، ران، پنڈلی کو پورا سان دیا اگرچہ خوشبو تھوڑی ہے تو ان دونوں صورتوں میں دَم ہے اور اگر تھوڑی سی خوشبو عضو کے تھوڑے سے حصہ میں لگائی تو صدقہ ہے۔"

(بہار شریعت، جلد1، صفحہ1163)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

24 رجب المرجب1444ھ /16 فروری 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No: +923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## احرام میں خوشبو

**سوال:** احرام میں بھولے سے ہاتھ پر عطر لگا لی تو کیا حکم ہے؟ وہ شخص واپس آچکا ہے۔

User ID: ولید حسین

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں اگر ہاتھ پر بہت خوشبو لگ جائے تو دم واجب ہوتا ہے اور اگر تھوڑی خوشبو لگے تو صدقہ لازم آتا ہے۔ بہت خوشبو اس کو کہیں گے جس کو دیکھ کر لوگ بہت کہیں۔ معلوم کی گئی صورت میں اگر خوشبو بہت تھی تو دم لازم ہو گا ورنہ صدقہ مگر چونکہ جان بوجھ کر نہیں کیا اس لئے گناہ گار نہ ہوا۔ دم حدود حرم میں دینا واجب ہے لیکن فی الفور دینا یا جس سے احرام کی خلاف ورزی ہوئی اس کا وہاں ہونا ضروری نہیں، اپنے وطن آگئے تو بھی کسی کے ذریعے سے دم کی ادائیگی کی جاسکتی ہے البتہ صدقہ اپنے ملک میں بھی دے سکتے ہیں۔ (ماخوذا: بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1163)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

07 رجب المرجب 1443ھ/30 جنوری 2023ء



بسمِ اللہ الرَّحمنِ الرَّحِیم

الصلوۃ والسلام علیك یا رسول اللہ

وعلی آلك واصحبك یا حبیب اللہ




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حالت احرام میں احتلام

**سوال:** اگر حالت احرام میں احتلام ہو جائے تو کیا دم ہو گا اور احرام کی چادریں اتار سکتے ہیں؟

User ID: رضوان اسماعیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں غسل فرض ہو جائے تو دم لازم نہیں آتا، احرام کی چادریں اتارنے سے بھی دم لازم نہیں آئے گا، احرام کی چادروں کو پاک کر لے اور غسل کر لے، غسل کرنے میں یہ احتیاط کرے کہ بال نہ ٹوٹیں۔ بہار شریعت میں ہے: احتلام سے کچھ (دم، صدقہ وغیرہ) نہیں۔

(بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1173)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

23صفر المظفر 1443/20ستمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## احرام میں خوشبودار صابن

**سوال:** حالت احرام میں خوشبودار صابن استعمال کرلیا تو کیا کفارہ ہے؟

User ID: علمدار علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حالت احرام میں خوشبودار صابن کے استعمال سے بچنا چاہیے لیکن اگر کسی نے کیا تو اس پر کوئی کفارہ لازم نہیں، وجہ یہ ہے کہ صابن وغیرہ کو آگ کے عمل سے گزارا جاتا ہے جس کی وجہ سے خوشبو کا اعتبار ساقط ہو جاتا ہے۔

(ماخوذ: احرام اور خوشبودار صابن)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ ـــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

25 جمادی الاول 1444/ 22 دسمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ
بسم اللہ الرحمن الرحیم
وعلی آلك واصحبك یا حبیب اللہ
Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حالت احرام میں عینک لگانا

**سوال:** حالت احرام میں نظر اور دھوپ کا عینک لگانا کیسا؟

User ID: آصف ملک

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں نظر اور دھوپ کا عینک (sun glasses) لگانا جائز ہے



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابو بنتین فراز عطاری مدنی

26 ذو القعدہ 1443ھ 26 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# حالت احرام میں گوشت دودھ انڈے کھانا

**سوال:** حالت احرام میں دودھ پینا اور گوشت اور انڈے کھانا کیسا؟

USER ID:امداداللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حالت احرام میں دودھ پینا جائز ہے جبکہ اس میں کسی قسم کی خوشبو نہ ڈالی گئی ہو اسی طرح انڈے و گوشت کھانا بھی جائز ہے جبکہ لونگ، دار چینی وغیرہ کی خوشبو پک کر فنا ہو گئی ہو۔ بہار شریعت میں ہے: ”کھانے میں پکتے وقت خوشبو پڑی یا فنا ہو گئی تو کچھ نہیں، ورنہ اگر خوشبو کے اجزا زیادہ ہوں تو وہ خالص خوشبو کے حکم میں ہے اور کھانا زیادہ ہو تو کفارہ کچھ نہیں مگر خوشبو آتی ہو تو مکروہ ہے۔۔۔۔۔پینے کی چیز میں خوشبو ملائی، اگر خوشبو غالب ہے یا تین بار یا زیادہ پیا تو دم ہے، ورنہ صدقہ۔“

(بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1164،1165)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی
09 شعبان المعظم 1444ھ /02 مارچ 2023ء

# آن لائن الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی

## احرام میں بال ٹوٹ جائیں

**سوال:** اگر حالت احرام میں پونی کھولتے ہوئے عورت کے بال ٹوٹیں تو کیا حکم ہے؟

User ID: قاری ظفر اقبال اشرفی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں اگر پونی کھولتے ہوئے کچھ بال ٹوٹ گئے تو ایک صدقہ فطر دینا ہو گا۔ بہار شریعت میں ہے: ”روٹی پکانے میں کچھ بال جل گئے تو صدقہ ہے، وضو کرنے یا کھجانے یا کنگھا کرنے میں بال گرے، اس پر بھی پورا صدقہ ہے اور بعض نے کہا دو تین بال تک ہر بال کے لیے ایک مٹھی ناج یا ایک ٹکڑا روٹی یا ایک چھوہارا۔“ (بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1171)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

22 رجب المرجب 1444ھ / 14 فروری 2023ء



# احرام میں موذی جانور مارنا

سوال: کیا حالت احرام میں موذی جانوروں کو حرم میں مارنا جائز ہے؟

USER ID: ذوہیب عباسی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

احادیث میں جن جانوروں کو حالت احرام میں مارنے کی اجازت دی گئی ہے ان کو مارنا جائز ہے، ان کو مارنے سے کوئی کفارہ لازم نہیں آئے گا۔ ان کے علاوہ میں انہی احادیث سے ماخوذ قاعدہ یہ ہے کہ وہ جانور جن کی عادت اکثر حملہ کرنے میں ابتدا کرنے کی ہوتی ہے ان کو مارنا مطلقا جائز ہے اور وہ جانور جو عموما حملہ کرنے میں ابتدا نہیں کرتے لیکن اگر وہ حملہ کریں تو ان کو مارنا جائز ہوگا۔ مبسوط میں ہے: "اما الذی یبتدی بالاذی غالبا فللمحرم ان یقتلہ ولا شئی علیہ۔۔۔ واما الذی لا یبتدی بالاذی غالبا فلہ ان یقتلہ ان عدا علیہ ولا شئی علیہ اذا قتلہ" ترجمہ: بہر حال وہ جانور جو اکثر حملہ کرنے میں ابتدا کرتے ہیں محرم کے لئے ان کو قتل کرنا جائز ہے اور اس پر کوئی کفارہ لازم نہیں۔۔ اور وہ جانور جو حملہ کرنے میں عموما ابتدا نہیں کرتے اگر وہ حملہ کریں تو محرم کے لئے ان کو مارنا جائز ہے اور قتل کرنے کی صورت میں اس پر کوئی کفارہ لازم نہیں۔

(المبسوط للسرخسی، جلد4، صفحہ 90)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

23 ذوالقعدہ 1444ھ 13 جون 2023ء



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حالت احرام میں چوٹ لگنا

**سوال:** حالت احرام میں چوٹ لگی اور خون نکلا تو کیا دم واجب ہو گا؟

User ID: گوگا جی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

حالتِ احرام میں چوٹ لگنے یا خون نکلنے سے دم لازم نہیں ہوتا البتہ طواف میں نجاست حکمیہ (بے وضو اور بے غسل) نہ ہونا ضروری ہے، لہذا چوٹ لگنے سے خون بہا تو وضو ٹوٹ جائے گا اب طواف کرنے کے لئے وضو ضروری ہو گا، اسی طرح چادروں پر خون لگا تو مسجد کے آداب کا خیال کرتے ہوئے اس کو پاک کر کے مسجد میں داخل ہو لیکن لباس کے پاک ہونے کا تعلق عمرہ کی ادائیگی کے ساتھ نہیں۔ بہار شریعت میں احرام میں جائز باتوں کے بیان میں ہے: "فصد (گندا خون نکلوانا)" (بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1081)
مفتی علی اصغر صاحب لکھتے ہیں: "ہر قسم کا طواف چاہے نفلی ہی کیوں نہ ہو اس کے لئے طہارت حکمیہ کا پایا جانا یعنی غسل اور وضو سے ہونا واجب ہے۔" (27 واجبات حج، 143)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

13 جمادی الاخر 1443ھ / 06 جنوری 2023ء



# احرام میں ہنڈواش استعمال کرنا

**سوال:** حالت احرام میں اگر ہینڈ واش استعمال کیا ہو تو کیا حکم ہو گا؟

USER ID: مخدوم علی صابری قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ہینڈ واش میں خوشبو ڈالنے کے بعد اگر اسے آگ کے عمل سے گزارا گیا ہو تو اس کے لگانے سے کوئی کفارہ لازم نہیں ہو گا اور اگر آگ کے عمل سے نہیں گزارا تو اگر خوشبو کے اجزاء زیادہ ہیں اور وہ مکمل عضو کو لگا تو دم لازم ہو گا اور ہتھیلی بھی مکمل عضو ہے اور اگر خوشبو کم ہے اور دوسرا مائع (LIQUID) زیادہ ہو تو ایک بار استعمال کرنے میں صدقہ اور بار بار استعمال کرنے سے دم لازم ہو گا۔

(ملخصا: بہار شریعت، حصہ 6، احرام اور خوشبو دار صابن، رفیق الحرمین)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

28 ذوالحجہ 1444ھ 17 جولائی 2023ء



## حالت احرام میں سوتے ہوئے پاؤں چھپ جائیں

**سوال:** حالت احرام میں اگر سوتے ہوئے پاؤں کپڑے سے چھپ جائیں تو کیا حکم ہو گا؟

USER ID:عبد الرافع

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حالت احرام میں ایسے جوتے پہننا جس سے وسط قدم اور اس کی محاذات یعنی ایڑی سے اوپر کا حصہ چھپ جائے وہ مرد کو ضرور منع ہے لیکن اگر سوتے میں چادر یا کسی کپڑے سے وہ حصہ چھپ جائے تو کوئی کفارہ نہیں۔ امیر اہلسنت علامہ الیاس قادری دامت برکاتہم العالیہ سے سوال ہوا: "سوتے وقت سلی ہوئی چادر اوڑھ سکتے ہیں یا نہیں؟" آپ نے جواب ارشاد فرمایا: "چہرہ بچا کر ایک بلکہ اس سے زیادہ چادریں بھی اوڑھ سکتے ہیں خواہ پاؤں پورے ڈھک جائیں۔" (رفیق الحرمین، صفحہ 307)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

26 ذوالقعدہ 1444ھ 16 جون 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

فتوی نمبر:1349

# نابالغ کا احرام

USER ID:ملک افتخار

**سوال:** نابالغ کے عمرے کے احرام کے حوالے سے کیا احکام ہوں گے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نابالغ اگر سمجھ دار ہے یعنی نیت اور دیگر بنیادی اسلامی احکام کی سمجھ بوجھ رکھتا ہے تو احرام کی نیت خود کرے گا اور تلبیہ بھی اپنی زبان سے ادا کرے گا اور عمرہ کے دیگر افعال بھی خود ہی ادا کرے گا البتہ نابالغ ہونے کے سبب کسی جرم کے ارتکاب پر گناہ و کفارہ نہیں ہو گا۔ اور اگر نابالغ نا سمجھ ہے تو نیت و تلبیہ نابالغ کی طرف سے اس کا ولی (سرپرست) کہے گا۔ نابالغ سمجھ دار ہو یا نا سمجھ اس کو احرام کی پابندیوں میں رہنے کی تربیت ضرور دی جائے تاکہ اس کا ذہن بنے۔ امیر اہلسنت دامت برکاتہم العالیہ شامی کے حوالہ سے نقل کرتے ہیں: "اگر بچہ سمجھ دار ہو تو اسے خود اِحرام باندھنا ہو گا، ولی (یعنی سرپرست) اس کی طرف سے نہ باندھے کہ جائز نہیں۔ نا سمجھ بچّے کی طرف سے اِحرام کی نیّت اس کا ولی کرے۔" (رفیق الحرمین، صفحہ 334،333)

اسی کتاب میں ہے: "جو اَفعال سمجھ دار بچّہ خود کر سکتا ہو اس میں کسی کو نائب بنانا دُرست نہیں ہے اور جو خود نہیں کر سکتا اُن میں نائب بنانا دُرست ہے مگر طواف کے بعد کی دو رَکعتیں اگر بچّہ خود نہ پڑھ سکے تو کوئی دوسرا اس کی طرف سے ادا نہیں کر سکتا۔" (330)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 ربیع الاول 1445ھ 25 ستمبر 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# ریاض سے احرام باندھنا

**سوال:** اگر کسی کی اسلام آباد سے ریاض کی فلائٹ ہو تو کیا وہ ریاض سے احرام باندھ سکتا ہے؟

USER ID: اخلاص احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

ریاض میقات کے باہر ہے لہذا اسلام آباد سے ریاض آنے والا ریاض میں احرام باندھ سکتا ہے۔ مختصر الطحاوی میں ہے: "ولاھل نجد قرن" اہل نجد (ریاض) کے لئے میقات قرن المنازل ہے۔
(مختصر الطحاوی، صفحہ 60)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ
ابوالبنات فراز عطاری مدنی
05 محرم الحرام 1445ھ 24 جولائی 2023ء



الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ　　وعلیٰ اٰلک واصحابک یاحبیب اللہ







فتوی نمبر: 1622

آن لائن
# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## احرام کے اوپر چادر اوڑھنا

سوال: سردی زیادہ ہونے کے سبب احرام کی چادروں کے اوپر دوسری چادر اوڑھ سکتے ہیں؟

سائل: شاہ نواز بگٹی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

احرام کی چادروں کے اوپر دوسری چادر اوڑھنا شرعا جائز ہے اور اس سے کوئی کفارہ لازم نہیں آئے گا کیونکہ احرام میں سلا ہوا لباس اس طرح پہننا جس طرح عادۃ پہنا جاتا ہے وہ ممنوع ہے۔ رفیق الحرمین میں ہے: "چہرہ بچا کر ایک بلکہ ایک سے زیادہ چادریں بھی اوڑھ سکتے ہیں، خواہ پاؤں پورے ڈھک جائیں۔" (رفیق الحرمین، صفحہ 307)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

11 جمادی الاخر 1445ھ 25 دسمبر 2023ء

## احرام میں ہاتھ میں خوشبو لگی

**سوال:** حالت احرام میں عطر کی شیشی اٹھائی اور ہاتھ میں کچھ خوشبو لگ گئی تو کیا حکم ہے؟

USER ID:نعمان

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں اگر بہت خوشبو لگی یا کم خوشبو پورے عضو کو لگی تو دم واجب ہے اور ہتھیلی پورا عضو ہے اور اگر کم خوشبو عضو سے کم میں لگی تو صدقہ لازم ہے۔ بہار شریعت میں ہے: ”خوشبو اگر بہت سی لگائی جسے دیکھ کر لوگ بہت بتائیں اگرچہ عضو کے تھوڑے حصہ پر یا کسی بڑے عضو جیسے سر، مونھ، ران، پنڈلی کو پورا سان دیا اگرچہ خوشبو تھوڑی ہے تو ان دونوں صورتوں میں دَم ہے اور اگر تھوڑی سی خوشبو عضو کے تھوڑے سے حصہ میں لگائی تو صدقہ ہے۔“

(بہار شریعت، جلد1، حصہ6، صفحہ 1163)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

02 محرم الحرام 1445ھ 21جولائی 2023ء



فتوی نمبر:1307

## احرام میں نیفا بنانا

**سوال:** اگر کسی کو احرام باندھنا نہ آتا ہو تو کیا وہ تہبند میں شلوار کی طرز کا نیفا بنا کر ازار بند ڈال سکتا ہے؟

USER ID:یاسر اقبال

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

نیفا بنانے کے لئے تہبند کی چادر کو سینا پڑے گا اور حالت احرام میں مرد کو سلا ہوا لباس پہننا جائز نہیں، لہذا احرام میں نیفا نہیں بنا سکتے، سائل کو چاہیے کہ وہ احرام باندھنے کا صحیح طریقہ کسی تجربہ کار سے سیکھ لے۔ بہار شریعت میں وہ باتیں جو احرام میں حرام ہیں اس میں ہے: "سلا کپڑا پہننا۔"

(بہار شریعت، جلد1، حصہ6، صفحہ 1078)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 صفر المظفر 1445ھ 07 ستمبر 2023ء



الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ ۔ وعلی الک واصحابک یاحبیب اللہ






فتوی نمبر: 1658

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## احرام میں خود بخود بال گریں

سوال: اگر حالت احرام میں خود بخود بال گریں تو کیا حکم ہو گا؟

سائل: عمیر راجپوت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حالت احرام میں اگر بال اپنے فعل کے بغیر خود بخود گریں تو اس پر کوئی کفارہ نہیں نہ ہی گناہ ہے۔ مناسک ملا علی قاری میں ہے: "لا يخفى ان الشعر اذا سقط بنفسه لا محذور فيه ولا محظور" یعنی: مخفی نہیں یہ بات کہ بال اگر خود بخود گریں تو نہ کوئی کفارہ ہے نہ گناہ۔ (مناسک ملا علی قاری، صفحہ 464)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

23 جمادی الاخر 1445ھ 06 جنوری 2024ء

# احرام میں غسل

سوال: حالت احرام میں غسل کرنا کیسا؟

USER ID: احمد فیضی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

حالت احرام میں غسل کرنا جائز ہے البتہ میل چھڑانا مکروہ ہے۔ بہار شریعت میں ہے: "بے میل چھڑائے حمام کرنا (نہانا)، غوطہ لگانا (جائز ہے)۔"

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 6، صفحہ 1080)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

28 ذوالقعدہ 1444ھ 18 جون 2023ء



# احرام میں تعویذ پہننا

**سوال:** احرام میں تعویذ پہننا کیسا؟

USER ID: محمد فیض

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

احرام میں تعویذ کو بغیر سلائی کئے ہوئے کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں ڈالنا جائز ہے۔ بہار شریعت میں احرام میں جائز باتوں کے بیان میں ہے: ”بے سلے کپڑے میں لپیٹ کر تعویذ گلے میں ڈالنا۔“ (بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 1082)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

12 ذوالقعدہ 1444ھ 02 جون 2023ء



الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ وعلیٰ اٰلک واصحابک یا حبیب اللہ






فتوی نمبر:1781

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حالت احرام میں جوں نکالنا

سوال: حالت احرام میں اگر سر سے جوں نکال کر زمین پر پھینک دی تو کیا حکم ہے؟

سائل: بنت ذیشان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حالت احرام میں اگر ایک جوں نکال کر پھینک دی تو تھوڑا صدقہ و خیرات کردے، صدقہ فطر یا دم لازم نہیں۔ درمختار میں ہے: ”ویقتل قملة من بدنه او القائها او القاء ثوبه فی الشمس لتموت تصدق بما شاء “یعنی: بدن پر جوں ماری یا جوں کو پھینک دیا یا کپڑے کو دھوپ میں رکھا تاکہ جوں مر جائے تو جو چاہے صدقہ کردے۔ (درمختار مع شامی، جلد3، صفحہ689)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1445ھ / 19 فروری 2024ء

فتوی نمبر:1346

## احرام میں سرمہ

**سوال:** حالت احرام میں سرمہ لگانا کیسا؟

USER ID:عبدالرحمن عباس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں بے خوشبو کا سرمہ ضرورت ہو تو لگانا جائز ہے اور ضرورت نہ ہو تو مکروہ تنزیہی۔ بہار شریعت میں ہے: ”خوشبودار سُرمہ ایک یا دوبار لگایا تو صدقہ دے، اس سے زیادہ میں دَم اور جس سُرمہ میں خوشبو نہ ہو اُس کے استعمال میں حرج نہیں، جب کہ بضرورت ہو اور بلاضرورت مکروہ۔“

(بہار شریعت، جلد1، حصہ6، صفحہ1164)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

03 ربیع الاول 1445ھ 20 ستمبر 2023ء



# احرام میں ایک دوسرے کا حلق کرنا

**سوال:** عمرہ کے ارکان مکمل کرلیے ہوں تو کیا ایک دوسرے کا حلق کرسکتے ہیں؟

USER ID:حافظ عبد الحمید مہروی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر حلق کرنے والے اور جس کا حلق کیا جارہاہے دونوں عمرہ میں طواف و سعی سے فارغ ہوگئے ہیں تو ایک دوسرے کا حلق یا تقصیر کرسکتے ہیں اس میں شرعا کوئی حرج نہیں۔لباب المناک میں ہے:"﴿واذا حلق﴾ ای المحرم ﴿راسہ﴾ ای راس نفسہ ﴿او راس غیرہ﴾ ای ولو کان محرما ﴿عند جواز التحلل﴾ ای الخروج من الاحرام باداء افعال النسک ﴿لم یلزمہ شئی﴾ اولی لم یلزمھما شئی" ترجمہ:جب محرم نے اپنا یا دوسرے محرم کا سر منڈا احرام سے باہر آنے کے وقت افعال نسک (عمرہ یا حج) کو ادا کرلینے کے بعد تو اس پر کوئی کفارہ نہیں تو دونوں یہ کام کریں تو بدرجہ اولی کوئی کفارہ نہیں۔ (لباب المناسک وشرحہ، صفحہ 324)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

07ذوالحجہ 1444ھ 26 جون 2023ء









فتوی نمبر:1878

آن لائن

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## عمرہ کئے بغیر احرام اتار دیا

**سوال:** ایک شخص نے عمرہ کا احرام میقات سے باندھا اور حرم آگیا اور عمرہ کئے بغیر احرام اتار دیا پھر وہ مسجد عائشہ گیا اور احرام باندھا نیت کی اور عمرہ ادا کیا اس کے لئے کیا حکم ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سائل: آدم علی

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اس شخص پر احرام پر احرام باندھنے اور ایک عمرے کے ترک کے سبب ایک دم اور ایک عمرہ کی قضا لازم ہے۔اس کے علاوہ جو اس نے عمرہ کئے بغیر احرام اتارا تو اگر اس نے احرام ختم ہونے کے گمان سے احرام کھول کر ممنوعات احرام کا ارتکاب کیا تو اس کا بھی ایک دم دینا ہو گا اور اگر احرام سے باہر آنے کا گمان نہ تھا تو ہر ہر خلاف ورزی پر الگ دم یا صدقہ (صور تحال کت مطابق) ہو گا۔بحر الرائق میں ہے:"وجوب القضاء ودم للرفض"یعنی (احرام پر احرام باندھنے کے سبب) ایک عمرے کی قضا اور رفض کا دم لازم ہے۔

(البحر الرائق، جلد3، صفحہ56)

مفتی علی اصغر صاحب لکھتے ہیں:"کسی نے بغیر حلق یا تقصیر کئے لباس وغیرہ پہن لیا اور احرام کی خلاف ورزیاں شروع کر دیں تو اگر پہلی خلاف ورزی یہ سمجھ کر کی گئی کہ اب میں احرام سے باہر ہوں اور اس کے بعد خلاف ورزیوں کا تسلسل جاری رہا مثلاً خوشبو استعمال کی، چہرہ چھپایا وغیرہ ذٰلک اور معمول کی زندگی شروع کر دی اور خوب خلاف ورزیاں کیں تو اس صورت میں بقایا ہر ہر خلاف ورزی پر الگ الگ جنایت نہیں ہو گی۔ بلکہ مجموعی طور پر زیادہ سے زیادہ ایک ہی دَم ہو گا۔ اور اگر رِفض یعنی احرام ختم کرنے کی نیت نہیں پائی گئی تھی تو ہر خلاف ورزی پر الگ الگ جنایت ہو گی۔"

(27واجبات حج، صفحہ121)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

25شوال المکرم1445 04مئی2024






فتوی نمبر: 1755

آن لائن
# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## احرام میں داڑھی کا خلال کیوں منع

سوال: احرام میں داڑھی کا خلال کیوں منع ہے؟

سائل: طیب اشرف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

حالت احرام میں داڑھی کا خلال سنت نہیں، اولا تو یہ شریعت کا حکم ہے اور حکمت اس کی یہ ہے کہ احرام میں اپنے فعل سے بال توڑنے یا کاٹنے کی ممانعت ہے اور خلال میں بال ٹوٹنے کا قوی اندیشہ ہے اس لئے منع ہے۔ مناسک ملا علی قاری میں ہے: ”ازالۃ الشعر اعم من الحلق و التقصیر فیشمل النتف و التنور و القطع الحرق ونحو ذلک“ یعنی: بال دور کرنا (جنایات میں سے ہے) عام ہے کہ حلق کے ذریعے ہو یا تقصیر کے ذریعے تو کترنا، پاؤڈر سے صاف کرنا، کاٹنا اور جلانا وغیرہ سب اس میں شامل ہیں۔ (ارشاد الساری الی مناسک، صفحہ 460)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

29 رجب المرجب 1445ھ 10 فروری 2024

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ　　وعلیٰ اٰلک واصحابک یا حبیب اللہ







فتوی نمبر: 1799

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## احرام پر احرام باندھ کر عمرہ

**سوال:** ایک شخص میقات سے عمرہ کا احرام باندھ کر مکہ گیا اور اس نے عمرہ کی ادائیگی سے پہلے احرام اتار دیا پھر اس نے مسجد عائشہ جا کر نیت کی اور عمرہ کیا اس کے لئے کیا حکم ہے؟

سائل: آدم علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

اس شخص پر لازم تھا کہ پہلے عمرہ ادا کرتا، بہر حال اگر اس نے ایسا نہیں کیا اور سلا ہوا لباس یا کوئی بھی ممنوع احرام اس نیت سے کیا کہ میں احرام سے باہر ہوں تو اس پر ایک دم لازم ہے اور اگر یہ نیت نہیں تھی تو احرام کی جتنی خلاف ورزیاں ہوں گی اتنے کفارے یا دم لازم ہوں گے اور عمرہ کی قضا بہر صورت لازم ہو گی۔ پھر اگر اس نے احرام سے باہر آنے کی نیت کر لی تھی اور مسجد عائشہ جا کر عمرہ کر لیا تو وہ عمرہ درست ہو گیا اور اگر باہر آنے کی نیت نہیں تھی تو احرام پر احرام باندھنے کا جرم ہوا اور اس پر دم لازم ہے البتہ پہلا عمرہ چھوڑ کر دوسرا عمرہ کیا تو احرام پر احرام باندھنے کا دم رفض عمرہ کے سبب ساقط ہو گیا لیکن رفض عمرہ کا دم دونوں صورتوں میں لازم ہو گا اور عمرہ کی قضا بہر حال کرنی ہو گی۔ مناسک ملا علی قاری میں ہے: "وکل من لزمہ رفض العمرۃ فعلیہ دم وقضاء عمرۃ" یعنی: اور ہر وہ شخص جس پر عمرہ کا چھوڑنا لازم آ گیا اس پر دم اور عمرہ کی قضا ہے۔ (مناسک ملا علی قاری، صفحہ 419)

اسی میں ہے: "وکل من لزمہ الرفض فلم یرفض فعلیہ دم الجمع وکل من علیہ الرفض یحتاج الی نیۃ الرفض الا من جمع بین العمرتین قبل السعی للاولی ترتفض احداھما من غیر نیۃ الرفض" یعنی: اور ہر وہ جس پر رفض عمرہ لازم ہو گیا اور اس نے رفض نہ کیا تو اس پر جمع احرام کا دم لازم ہو گا اور جس پر رفض لازم ہے اسے رفض کی نیت کرنا ضروری ہے ہاں جس نے دو عمروں کا احرام پہلے کی سعی سے قبل جمع کر لیا تو بغیر نیت ایک رفض ہو گیا۔ (ایضا)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

17 شعبان المعظم 1445ھ / 28 فروری 2024ء







فتوی نمبر:1604

آن لائن
# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## احرام میں بھول کر پاؤں کی ہڈی چھپ گئی

سوال: ایک شخص نے بھول کر احرام میں ایسے جوتے پہن لئے جس سے ابھری ہڈی چھپ گئی ایسا چند سیکنڈز کے لئے ہوا اسے یاد آگیا اس نے اتار دیے اب کیا کفارہ ہے؟

سائل: محمد ارشد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

معلوم کی گئی صورت میں ایک صدقہ فطر لازم ہو گا کیونکہ حالت احرام میں وسط قدم اور اس کی محاذات میں آنے والا حصہ کھلا رکھنا ضروری ہے، لہذا اگر کسی نے چار پہر سے کم اس کو چھپائے رکھا تو ایک صدقہ فطر لازم ہو گا۔ بہار شریعت میں ہے: "پورے چار پہر پہننے میں دَم ہے اور اس سے کم میں صدقہ۔"

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 6، صفحہ 1170)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

04 جمادی الاخر 1445ھ 18 دسمبر 2023ء







فتوی نمبر:1886

آن لائن

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## مرد کا احرام میں انڈر ویئر پہننا

**سوال:** اگر مرد کو قطرے آنے کا مرض ہو تو کیا وہ احرام میں انڈر ویئر پہن سکتا ہے؟

سائل:عدیل میمن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مرد کو احرام میں سلا ہوا لباس پہننا ناجائز ہے اور انڈر ویئر بھی سلے ہوئے لباس میں شامل ہے لہذا قطروں کے مرض کی وجہ سے حالت احرام میں انڈر ویئر پہننے کی اجازت نہیں، البتہ اس کی جگہ بغیر سلائی کیا ہوا لنگوٹ باندھا جا سکتا ہے۔ بدائع الصنائع میں ہے:"ان المحرم ممنوع عن لبس المخیط"یعنی: محرم کو سلا ہوا لباس پہننا ممنوع ہے۔ (بدائع الصنائع، جلد2، صفحہ 144)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

02 ذوالقعدۃ الحرام 1445، 11 مئی 2024






فتوی نمبر: 1758

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## طواف کے بعد کے نوافل نہ پڑھے ہوں

سوال: ایک شخص نے عمرہ ادا کر لیا مگر طواف کے نوافل ادا نہیں کئے تو اب کیا حکم ہے؟

سائل: عمیر راجپوت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

سنت یہ ہے کہ اگر مکروہ وقت نہ ہو تو طواف کے بعد کے نوافل طواف کے فورا بعد پڑھے جائیں، ان میں فاصلہ نہ ہو لیکن اگر کسی نے نہ پڑھے یہاں تک کہ عمرہ بھی ادا کر لیا تو اب بھی ان نوافل کا وقت باقی ہے، غیر مکروہ وقت میں ان کو ادا کرلے کیونکہ ان نوافل میں قضا نہیں، عمر میں جب بھی پڑھے گا ادا ہی ہوں گے مگر قصدا ایسا کرنا مکروہ ہے۔ مناسک میں ہے: "ولا تختص ای ھذہ الصلاۃ بزمان ولا مکان ای باعتبار الجواز و الصحۃ والا فباعتبار الفضیلۃ تختص بوقوعھا عقیب الطواف ان لم یکن وقت کراھۃ۔۔ والسنۃ الموالاۃ بینھا و بین الطواف "یعنی: یہ نماز جواز اور صحیح ہونے کے اعتبار سے وقت یا مقام کے ساتھ خاص نہیں البتہ فضیلت کے اعتبار سے طواف کے فورا بعد ہونے کے ساتھ خاص ہے جبکہ وقت کراہت نہ ہو، اور سنت یہ ہے کہ نوافل و طواف میں فاصلہ نہ ہو۔

(ارشاد الساری الی مناسک، صفحہ 219)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

01 شعبان المعظم 1445ھ / 12 فروری 2024ء






فتوی نمبر:1820

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## طواف کے چکر میں وقفہ

**سوال:** ایک اسلامی بہن نے طواف شروع کیا اور پہلے ہی چکر میں ان کی طبیعت خراب ہوگئی تو وہ ہوٹل چلی گئیں اب ان کے لئے کیا حکم ہے؟

سائل: ہانی عثمان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

طواف کے چکر کے دوران اگر وقفہ کیا ہو جائے تو اس سے دم لازم نہیں ہوتا نہ ہی طواف باطل ہوتا ہے البتہ بلا عذر ایسا کرنا مکروہ ہے لہذا ان اسلامی بہن کو چاہیے کہ دوبارہ جاکر طواف وسعی و تقصیر کر کے اپنا عمرہ مکمل کریں، البتہ یہ یاد رہے کہ اس دوران اگر احرام کی پابندیوں کے خلاف کوئی کام کیا ہوگا تو دم یا کفارہ کا حکم ہو سکتا ہے۔ شامی میں ہے: ”اذا خرج لغیر حاجۃ کرہ ولا یبطل“ یعنی: بلا عذر طواف چھوڑ کر گیا تو مکروہ ہے مگر طواف باطل نہیں ہوگا۔ (شامی، جلد 3، صفحہ 582)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

25 شعبان المعظم 1445 07 مارچ 2024







فتوی نمبر: 1520

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## دوران طواف پانی پینا

**سوال:** دوران طواف زمزم شریف پینا کیسا؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم    سائل: اشرف قادری

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

دوران طواف کوئی بھی پانی ہو پینا جائز ہے تو زمزم شریف پینا بدرجہ اولی جائز ہے۔ بہار شریعت میں طواف و سعی میں جائز باتوں کے بیان میں لکھا ہے: "پانی پینا" (بہار شریعت، جلد 1، حصہ 6، صفحہ 1114)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

12 جمادی الاولی 1445ھ 27 نومبر 2023ء

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## طواف میں دایاں کندھا کھلا رکھنا

**سوال:** طواف کے دوران رمل کے بعد دایاں کندھا کھلا رکھنا ہے چادر ڈال لیں؟

User ID: محمد ساجد مدنی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ہر وہ طواف جس کے بعد سعی ہوتی ہے اس میں رمل صرف پہلے تین چکروں میں سنت ہے جبکہ اضطباع (چادریں ہونے کی حالت میں دایاں کندھا کھلا رکھنا) طواف کے ساتوں چکروں میں سنت ہے لہذا رمل کے بعد بھی طواف میں ساتویں پھیرے تک کندھا کھلا رکھا جائے گا۔ در مختار میں ہے: "ورمل فی الثلاث الاول" ترجمہ: اور رمل پہلے تین چکروں میں سنت ہے۔ شامی میں ہے: "(رمل)فی کل طواف بعدہ سعی" ترجمہ: اور ہر وہ طواف جس کے بعد سعی ہے اس میں رمل کرنا (سنت ہے)۔ (شامی، جلد3، صفحہ 583)

فتاوی حج وعمرہ میں ہے: "تیسری سنت ہر اس طواف کے تمام پھیروں میں اضطباع ہے کہ جس کے بعد سعی ہے اگرچہ طواف حج ہو یا طواف عمرہ۔" (فتاوی حج وعمرہ، جلد4، صفحہ 212)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

13 جمادی الاخر 1443ھ/ 06 جنوری 2023ء







Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## طواف کے دوران وضو ٹوٹ جائے تو

**سوال:** طواف کرتے ہوئے اگر وضو ٹوٹ جائے تو کیا حکم ہے؟

User ID: احمد فیضی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

طواف کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ نجاست حکمیہ سے پاک ہو یعنی اس پر غسل فرض نہ ہو اور وہ باوضو ہو لہذا دوران طواف اگر کسی کا وضو ٹوٹ جائے تو اس پر لازم ہے کہ وہ دوبارہ وضو کرے، اگر چار چکر باوضو کر چکا تھا تو باقی چکر اب لگالے اور اگر چار چکر نہیں ہوئے تھے تو بہتر یہ ہے کہ نئے سرے سے طواف کرے لیکن اگر اس صورت میں بھی کسی نے وہیں سے باقی چکر پورے کئے تو بھی حرج نہیں طواف ہو جائے گا۔ (ماخوذ: شامی، 3/582)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو بنتین فراز عطاری مدنی

21 ذو القعدہ 1443ھ 21 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ
Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## طواف کے چکر میں شک واقع ہونا

**سوال:** طواف کے چکر میں اگر شک واقع ہو جائے تو کیا کریں؟

User ID: احمد فیضی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی کو فرض طواف مثلا طواف زیارہ یا طواف عمرہ یا واجب طواف مثلا طواف وداع میں شک واقع ہوا تو دوبارہ سات چکر شروع سے کرے لیکن اگر کوئی ایک عادل شخص بتادے کہ اتنے چکر آپ نے کئے ہیں تو اس کے کہنے پر عمل کر لینا بہتر ہے اور اگر دو عادل شخص تعداد بتائیں تو ان کے قول پر لازمی عمل کرے، اور اگر طواف نفلی ہو تو غالب گمان پر عمل کرے۔ بہار شریعت میں ہے: طواف کے پھیروں میں شک واقع ہوا کہ کتنے ہوئے تو اگر طواف فرض یا واجب ہے تو اب سے سات پھیرے کرے اور اگر کسی ایک عادل شخص نے بتادیا کہ اتنے پھیرے ہوئے تو اُس کے قول پر عمل کر لینا بہتر ہے اور دو عادل نے بتایا تو ان کے کہے پر ضرور عمل کرے اور اگر طواف فرض یا واجب نہیں ہے تو غالب گمان پر عمل کرے۔

(بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 1100)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوبنتین فراز عطاری مدنی

21 ذو القعدہ 1443ھ 21 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔







فتوی نمبر: 1773

آن لائن
# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## عمرہ میں طواف وداع

سوال: کیا عمرہ کے لئے گئے ہوں تو طواف وداع ضروری ہے؟

سائل: مرزا طلحہ بیگ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

طواف وداع جس کو طواف صدر بھی کہتے ہیں یہ صرف ایسے حاجی پر واجب ہے جو آفاقی ہو، عمرہ کرنے والے پر طواف وداع واجب نہیں۔ مناسک ملا علی قاری میں ہے: ”ھو واجب علی الحاج الآفاقی،۔۔ولا یجب علی المعتمر“یعنی: طواف وداع آفاقی حاجی پر واجب ہے عمرہ کرنے والے پر واجب نہیں۔

(مناسک ملا علی قاری، صفحہ 355)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

05 شعبان المعظم 1445ھ / 16 فروری 2024ء





بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ




فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نفلی طواف ادھورا چھوڑنا

**سوال:** ایک شخص نے نفلی طواف شروع کیا اور ایک چکر لگا کر چھوڑ دیا اور اپنے وطن آگیا تو کیا حکم ہے؟

User ID: زاہد قریشی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نفلی طواف شروع کرنے سے اس کو پورا کرنا واجب ہو جاتا ہے لہذا اگر کسی نے نفلی طواف مکمل نہ کیا اور اب وطن بھی واپس آگیا تو اس پر توبہ لازم ہے۔ کفارہ کے حوالہ سے تفصیل یہ ہے کہ اگر نفلی طواف شروع کیا اور اس کے اکثر حصہ یعنی چار یا اس سے زائد پھیروں کو چھوڑ دیا تو دم لازم ہے اور اگر چار سے کم چھوڑے تو ہر پھیرے کے بدلے ایک صدقہ فطر لازم آتا ہے۔ معلوم کی گئی صورت میں اکثر حصہ کو چھوڑ دیا گیا ہے لہذا دم لازم ہے البتہ اس شخص کا واپس جانا ہو اور وہ ان 6 رہ جانے والے چکروں کا اعادہ کرلے تو اس پر سے دم ساقط ہو جائے گا۔

(ماخوذ از: فتاوی حج وعمرہ، جلد 17، مسئلہ 506، ماہنامہ فیضان مدینہ، ذوالقعدہ، 1440)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

22 جمادی الاول 1443/17 دسمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ وعلی الک واصحابک یاحبیب اللہ





فتوی نمبر:1783

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## الیکٹرک اسکوٹر یا ویل چیئر پر طواف

سوال: الیکٹرک اسکوٹر یا ویل چیئر پر طواف کرنے کا کیا حکم ہے؟

سائل: ابوذر الیاس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

طواف کے واجبات میں سے ایک واجب پیدل طواف کرنا ہے اور بلا اجازت شرعی پیدل طواف نہ کرنا ترک واجب، ناجائز و گناہ ہے۔ اگر کسی نے بلا عذر فرض یا واجب طواف الیکٹرک اسکوٹر یا ویل چیئر پر کیا تو دم لازم ہو گا اور نفلی طواف کیا تو ہر چکر کے بدلے ایک صدقہ فطر واجب ہو گا۔ اگر ایسے طواف کا پیدل اعادہ کر لیا جائے تو دم اور کفارے ساقط ہو جائیں گے اگرچہ وطن واپس آ گیا ہو لیکن واطن واپس آنے کی صورت میں بہتر کفارے ادا کرنا ہے اور مکہ مکرمہ میں ہو تو اعادہ لازم ہے۔ شرح لباب المناسک میں ہے: "من الواجبات ألمشی فیه للقادر" یعنی: طواف کے واجبات میں سے ہے جو قادر ہو اسے پیدل طواف کرنا۔ (ارشاد الساری، صفحہ 215)

فتاوی حج و عمرہ میں ہے: "اعادہ واجب ہونے کی صورت میں اعادہ ہی ضروری ہو گا، ہاں اگر کسی وجہ سے اعادہ نہ کر سکا اور چلا گیا، تو فرض اور واجب طواف میں دم اور نفلی طواف میں صدقہ لازم آئے گا۔" (فتاوی حج و عمرہ، حصہ 9، صفحہ 68)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1445ھ / 19 فروری 2024ء







فتوی نمبر: 1780

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## وطن آکر طواف کے نفل پڑھنا

**سوال:** اگر کسی نے طواف کے نفل نہیں پڑھے اور اب وہ اپنے وطن واپس آگیا تو کیا حکم ہے؟

سائل: عاصی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

طواف کے نفل اگر کسی نے نہ پڑھے ہوں تو وہ اپنے ملک آکر بھی پڑھ سکتا ہے اور یہ نفل ادا ہی کہلائیں گے البتہ جان کر ایسا کرنا مکروہ تنزیہی ہے۔ مناسک ملا علی قاری میں ہے: "ولو صلاھا خارج الحرم ولو بعد الرجوع الی وطنہ جاز و یکرہ" یعنی: اور اگر طواف کے نفل خارج حرم پڑھے اگرچہ وطن واپس آنے کے بعد تو کراہت کے ساتھ جائز ہے۔ (مناسک ملا علی قاری، صفحہ 219)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1445ھ / 17 فروری 2024ء

# جنابت میں طواف زیارت

**سوال:** اگر کسی نے جنابت یا حدث میں طواف زیارت کیا تو کیا حکم ہے ؟

User ID: آزاد دنیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

اگر کسی نے حالت جنابت یا حدث اکبر (غسل فرض ہونے کی صورت) میں طواف زیارت کیا یا طواف زیارت کے چار پھیرے کر لیے تو اس پر بدنہ (بڑے جانور کی قربانی) لازم ہے البتہ بارہویں ذوالحجہ کی غروب آفتاب سے پہلے طہارت میں اعادہ کر لیا تو بدنہ ساقط ہو جائے گا اور اگر بارہویں کے بعد اعادہ کیا تو بدنہ ساقط ہو جائے گا لیکن چونکہ بارہویں کے غروب سے پہلے طہارت میں کرنا ضروری ہے لہذا تاخیر کی وجہ سے دم واجب ہو گا۔ اور اگر چار پھیرے سے کم جنابت کی حالت میں کیا تو دم واجب ہے، اگر بارہویں سے پہلے اعادہ کر لیا تو دم ساقط ہو جائے گا اور بارہویں کے بعد اعادہ کیا تو دم ساقط مگر ہر پھیرے کے بدلے ایک صدقہ لازم ہو گا۔ اگر حدث اصغر (بے وضو ہونے کی حالت) میں طواف زیارت پورا یا اکثر کیا تو دم لازم ہو گا، وضو کی حالت میں اعادہ کر لیا تو دم ساقط ہو جائے گا۔ اگر بے وضو تین یا اس سے کم پھیرے کئے تو ہر پھیرے کے بدلے ایک صدقہ دینا ہو گا، باوضو اعادہ کی صورت میں صدقہ ساقط ہو جائے گا۔

(ملخصا: 27 واجبات حج، صفحہ 144 تا 150)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم

کتبہ ____________

ابو البنات فراز عطاری مدنی

11 رجب المرجب 1443 ھ / 03 فروری 2022




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No: +923471992267






فتوی نمبر: 1792

آن لائن
# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## سعی میں کندھا کھلا رہ گیا

**سوال:** اگر سعی میں کندھا کھلا رہ گیا تو کیا حکم ہے؟

سائل: سید مظفر علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

سعی میں اگر کندھا کھلا رہا گیا تو کوئی کفارہ لازم نہیں آئے گا کیونکہ سعی میں ستر عورت سعی کرنے کے اعتبار سے سنت ہے البتہ لوگوں کے سامنے ستر عورت کا جو حکم ہے وہ اپنی جگہ باقی رہے گا۔ ارشاد الساری میں سعی کی سنتوں کی فصل میں ہے: "وستر العورة ای سنه فیه مع انه فرض فی کل حال لئلا یتوهم وجوب الجزاء بترکه او لانه یاثم بترکه فی السعی اثم تارك السنة لاجل السعی مع ثبوت اثم ترك الفرض" یعنی: اور سعی کی سنتوں میں سے ستر عورت بھی ہے حالانکہ ستر عورت ہر حال میں فرض ہے (یہ وضاحت اس لئے کی تاکہ) سعی میں ستر عورت ترک ہونے کے سبب کفارہ واجب ہونے کا وہم نہ ہو یا اس لئے کہ کہیں ستر عورت چھوڑنے کے سبب اس کے گناہ گار ہونے کا وہم نہ ہو البتہ ستر عورت جو فرض ہے اس کے چھوڑنے کے سبب وہ گناہ گار ہو گا۔

(ارشاد الساری الی مناسک الملا علی القاری، صفحہ 254)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

11 شعبان المعظم 1445ھ / 22 فروری 2024ء




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سعی سے پہلے حلق

**سوال:** اگر کسی نے عمرہ کی سعی نہیں کی اور حلق کرواکر احرام کھول لیا تو اب کیا حکم ہے؟

User ID: غلام حیدر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سعی واجب ہے اور عمرے کی سعی کا ایک واجب یہ بھی ہے کہ وہ حالت احرام میں حلق یا تقصیر سے پہلے کی جائے، لہذا اگر کسی نے سعی سے پہلے ہی حلق یا تقصیر کروالی تو اس پر دم لازم ہو گا لیکن سعی اب بھی واجب رہے گی اور اسے کرنا ہو گی کیونکہ حلق کروانے سے وہ ساقط نہیں ہوئی یعنی دم دینا بھی ضروری ہے اور رہ جانے والی سعی بھی کرنا ضروری ہے البتہ اب اس سعی کو حالت احرام میں کرنا ضروری نہیں۔ (ملخصا: 27 واجبات حج، صفحہ 66)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

2 صفر المظفر 1443/30 اگست 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیك یا رسول اللہ

وعلی آلك واصحبك یا حبیب اللہ

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


بسمِ اللہ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سعی کا ایک چکر لگا کر حلق

**سوال:** اگر کسی نے صفا مروہ کا ایک چکر لگا کر حلق کروالیا تو کیا حکم ہے؟

User ID: سہیل قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

عمرہ کی سعی کا حالت احرام میں حلق یا تقصیر سے پہلے ہونا واجب ہے اگر کسی نے سعی مکمل کرنے سے پہلے حلق کروالیا تو اس پر دم لازم ہے مگر سعی ساقط نہیں ہوگی البتہ اب احرام میں کرنا ضروری نہیں لہذا اس پر لازم ہے کہ دم ادا کرے اور باقی رہ جانے والے چکر ادا کرے۔

(ملخصا: 27 واجبات حج، صفحہ 66)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

14 ربیع الاخر 1443/10 نومبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## دم کا مطلب

**سوال:** میں نے چند بار یہ لفظ پڑھا ہے کہ دم لازم ہوتا ہے تو دم کا کیا مطلب ہے؟

User ID:شاہزیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

دم کفارہ کی ایک صورت ہے جو مخصوص صورتوں میں لازم آتا ہے۔دم میں بکرا، بکری، دنبہ، بھیڑ کو ذبح کیا جاتا ہے نیز گائے یا اونٹ کا ساتواں حصہ بھی دیا جا سکتا ہے لیکن ان جانوروں کا حدود حرم میں قربان ہونا ضروری ہے البتہ یہ اختیار ہے کہ خود قربان کرے یا کسی اور کو وکیل بنادے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

22 جمادی الاول 1443/17 دسمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# دم کا گوشت خود کھانا

**سوال:** دم کے گوشت میں سے خود کھانا کیسا؟

User ID:ابو احمد قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

دم جو حج یا عمرہ کی مخصوص جنایات (خلاف ورزیوں) پر لازم آتا ہے اس کا گوشت فقراء و مساکین کو صدقہ کرنا ضروری ہے، خود نہیں کھا سکتے۔ بہار شریعت میں ہے: "اور کفارہ کی (قربانی) صرف محتاجوں کا حق ہے۔ (بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1163)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

20 رجب المرجب1444 ھ/12 فروری 2023ء






# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قربانی میں دم کا حصہ

**سوال:** کیا قربانی کے بڑے جانور میں ایک حصہ دم کا بھی ہو سکتا ہے؟

User ID: محمد فرقان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

جس جانور میں سات حصے رکھے جاسکتے ہیں اس میں بنیادی شرط یہ ہے کہ سب کی نیت تقرب کی ہو البتہ تقرب کا ایک ہی قسم سے ہونا ضروری نہیں لہذا قربانی کے جانور میں دم کا حصہ بھی شامل کیا جاسکتا ہے البتہ اس میں دم کا حصہ ہو تو قربانی حدود حرم میں ہونا ضروری ہے۔ بہار شریعت میں ہے: قربانی کے سب شرکا کی نیت تقرب ہو اس کا یہ مطلب ہے کہ کسی کا ارادہ گوشت نہ ہو اور یہ ضرور نہیں کہ وہ تقرب ایک ہی قسم کا ہو مثلاً سب قربانی ہی کرنا چاہتے ہیں بلکہ اگر مختلف قسم کے تقرب ہوں وہ تقرب سب پر واجب ہو یا کسی پر واجب ہو اور کسی پر واجب نہ ہو ہر صورت میں قربانی جائز ہے مثلاً دم احصار اور احرام میں شکار کرنے کی جزا اور سر منڈانے کی وجہ سے دم واجب ہوا ہو اور تمتع و قران کا دم کہ ان سب کے ساتھ قربانی کی شرکت ہو سکتی ہے۔ (3/343)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**ابو بنتین فراز عطاری مدنی**

19 ذو الحجہ 1443/19 جولائی 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔







فتوی نمبر: 1788

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## تقصیر سے عورت کے بال کندھوں سے اوپر

**سوال:** عورت کو احرام سے باہر آنے کے لئے تقصیر کروانی ہے لیکن اس کے بال چھوٹے ہیں اگر وہ تقصیر کروائے گی تو بال کندھوں سے اوپر آجائیں گے اس کے لئے کیا حکم ہے؟

سائل: کفو میرج بیورو

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

عورت کو احرام سے باہر آنے کے لئے تقصیر کروانا ضروری ہے، لہذا جب تک تقصیر ہونا ممکن ہے اس کو تقصیر ہی کا حکم دیا جائے گا اگرچہ بال کندھوں سے اوپر آجائیں۔ فتاوی حج و عمرہ میں ہے: "اور عورت کے حق میں حلق تو پہلے ہی متعذر تھا کہ شرعا ممنوع ہے باقی رہی تقصیر تو وہ اس وقت متعذر ہو گی جب بال تقصیر کے قابل نہ ہوں عورت کے بال تقصیر کے قابل ہوں تو تقصیر لازم ہو گی"
(فتاوی حج و عمرہ، جلد6، صفحہ 10)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1445ھ / 20 فروری 2024ء

بسمِ اللہ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ




وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

**سوال:** کیا عورت حالت احرام میں پاؤں میں جرابیں پہن سکتی ہے؟

UserID:عبد الرحمن عطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت حالت احرام میں جرابیں پہن سکتی ہے، جرابیں پہننے کی ممانعت مرد کے لئے ہے۔بہار شریعت میں ہے:"عورت کو چند باتیں جائز ہیں:۔۔۔۔دستانے، موزے، سلے کپڑے پہننا۔۔۔الخ(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 5، صفحہ 1083، مکتبۃ المدینہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

ابوبنتین فراز عطاری مدنی

8فروری2022بمطابق6رجب1443




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## ایام مخصوصہ والی کا حرم میں داخلہ

**سوال:** ایک عورت مدینے سے مکے جارہی ہے اور اس کو ایام شروع ہو گئے اب وہ کیا کرے؟

User ID: عبدالکریم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

میقات سے گزر کر حرم جانے والے کے لئے حالت احرام میں عمرہ کی نیت کے ساتھ ہونا ضروری ہے چاہے مرد ہو یا عورت، اب اگر عورت کو ایام مخصوصہ آجائیں تو وہ عمرہ کی نیت کے ساتھ ہی میقات سے گزرے گی مگر عمرہ نہیں کرے گی بلکہ احرام کی پابندیوں میں رہے گی اور پاک ہونے کا انتظار کرے گی، پاک ہونے کے بعد غسل کر کے عمرہ ادا کرے گی، غسل میں احتیاط کرے کہ بال نہ ٹوٹیں، اسی طرح ناپاکی میں مسجد الحرام نہیں جاسکتی البتہ صحن میں جاسکتی ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

20 صفر المظفر 1443/17 ستمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عورت کا بغیر محرم عمرہ پر جانا

**سوال:** ایک بیوہ عورت ہے اس کا کوئی محرم نہیں وہ کسی گروپ کے ساتھ عمرہ پر جا سکتی ہے؟

User ID:عثمان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت کا بغیر محرم یا شوہر کے سفر شرعی کرنا یعنی ایسا سفر جس کا فاصلہ کم از کم 92 کلو میٹر ہو ناجائز ہے چاہے یہ سفر حج و عمرہ ہی کے لئے کیوں نہ ہو اس کو اس سفر کی اجازت نہیں۔ لہذا وہ بیوہ عورت بغیر محرم کے عمرہ پر نہیں جا سکتی، نہ کسی گروپ یا دور کے رشتے دار کے ساتھ اور نہ ہی کسی اور کو محرم بنا کر کہ یہ دھوکہ اور جھوٹ ہے جو کہ ناجائز و حرام ہے۔ (کتب فقہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

09 ربیع الاخر 1443/5 نومبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# عمرہ کے بعد دوبارہ حیض

**سوال:** عورت کو 7 ویں دن خون بند ہوا اس نے عمرہ ادا کیا اگلے دن خون آگیا جو عمرہ کیا اس کا حکم؟

User ID: فیصل نواز

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر عورت کو دس دن کے اندر اندر دوبارہ خون آیا اور دس دن سے تجاوز نہ کیا تو یہ سارا حیض ہی شمار ہو گا اگرچہ سابقہ عادت کچھ اور ہو اور اب یہ عادت کا بدلنا قرار پائے گا، چونکہ اب یہ سارا حیض ہی ہے لہذا عورت نے ساتویں دن ختم ہونے کے بعد جو عمرہ کے ارکان ادا کئے وہ حیض ہی میں کیے لہذا حکم یہ ہے کہ اگر عورت نے حالت حیض میں طوافِ عمرہ ادا کیا تو اس پر دم لازم ہو گا البتہ وہ پاکی کی حالت میں طواف کا اعادہ کر لے تو دم ساقط ہو جائے گا۔ سعی میں طہارت حکمی شرط نہیں لہذا سعی ادا ہو گئی۔ مفتی علی اصغر صاحب لکھتے ہیں: "مشکل یہ ہوتی ہے کہ غسل تو وہ عادت کے دن کو سامنے رکھتے ہوئے کر لیتی ہیں اور خون آنا بھی بند ہو جاتا ہے لیکن عمرے سے فارغ ہو کر خون آنے کی ابتداء سے دس دن پورے ہونے سے پہلے دوبارہ انہیں خون آنے یا اسپوٹ آنے کی شکایت شروع ہو جاتی ہے لیکن دس دن کے بعد خون جاری نہیں رہتا تو ایسا ہونے پر یعنی دس دن سے قبل خون آنے پر حالتِ حیض دوبارہ لوٹ آئے گی اور۔۔ اگر اسی حالت میں طواف کیا تھا تو یہ طواف حالتِ حیض میں کرنا پایا جائے گا اور طوافِ زیارت ہو تو بدنہ لازم آئے گا جبکہ طوافِ عمرہ و دیگر طواف میں دَم لازم آئے گا۔ سوائے یہ کہ اِعادہ کرنے پر کفارے ساقط ہو جائیں گے۔ (27 واجبات حج، ص 156)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ ____________

ابو البنات فراز عطاری مدنی

22 جمادی الاخر 1443ھ / 15 جنوری 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No: +923471992267

# عورت اپنے سسر کے ساتھ عمرہ پر

**سوال:** کیا عورت اپنے سسر کے ساتھ عمرہ پر جا سکتی ہے؟

User ID: ایھا خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

عورت سفر شرعی پر محرم یا شوہر کے بغیر نہیں جا سکتی اور اگر سفر شرعی نہ ہو یا محرم یا شوہر ساتھ ہو تو جائز ہے جبکہ محرم سخت فاسق، بے باک اور اس کے ساتھ سفر باعث وحشت اور خوف نہ ہو۔ سسر چونکہ محرم ہے لہذا عورت کا اپنے سسر کے ساتھ عمرہ کے لئے سفر شرعی کرنا جائز ہے جبکہ بیان کی گئی شرائط موجود ہوں۔ سسر جوان ہو تو ساتھ سفر نہ کرنا بہتر ہے۔ بخاری شریف میں ہے: "لا تسافر المراة ثلاثة ایام الا مع ذی محرم" ترجمہ: کوئی عورت تین دن کا سفر بغیر محرم کے نہ کرے۔ (بخاری، حدیث 1086)

بہار شریعت میں ہے: "عورت کو بغیر محرم کے تین دن یا زیادہ کی راہ جانا ناجائز ہے بلکہ ایک دن کی راہ جانا بھی۔ نابالغ بچہ یا مَعتُوہ کے ساتھ بھی سفر نہیں کر سکتی، ہمراہی میں بالغ محرم یا شوہر کا ہونا ضروری ہے۔ محرم کے لیے ضرور ہے کہ سخت فاسق بے باک غیر مامون نہ ہو۔ (بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 752)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

24 رجب المرجب 1444ھ / 16 فروری 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No: +923471992267

الصلوۃ والسلام علیک یارسول اللہ　وعلی آلک واصحابک یا حبیب اللہ






فتوی نمبر: 1635

آن لائن

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## محرمہ نے محرمہ کے بال کاٹے

سوال: ایک محرمہ نے دوسری محرمہ کے بال کاٹ دیے تو کیا حکم ہے؟

سائل: بنت غلام یسین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جس کے بال کاٹے گئے اگر اس کے احرام سے باہر آنے کا وقت ہو چکا تھا تو اب دونوں میں سے کسی پر کفارہ نہیں اور اگر احرام سے باہر آنے کا وقت نہیں آیا تھا تو جس کے بال کاٹے اگر چوتھائی سر کے بال ایک پورے کی مقدار کاٹے تو دم واجب ہے اور جس نے کاٹے اس پر صدقہ۔ امیر اہلسنت لکھتے ہیں: "اگر اِحرام کھولنے کا وَقت آگیا ہے۔ تو اب دونوں ایک دوسرے کے بال مُونڈ سکتے ہیں۔ اور اگر وَقت نہیں آیا تو اِس پر کَفّارے کی صورت مختلف ہے۔ اگر مُحرِم نے مُحرِم کا سَر مُونڈا تو جس کا سَر مونڈا گیا اُس پر تو کَفّارہ ہے ہی، مُونڈنے والے پر بھی صَدَقہ ہے اور اگر مُحرِم نے غیرِ مُحرِم کا سَر مُونڈا یا مونچھیں لیں یا ناخُن تراشے تو مساکین کو کچھ خیرات کر دے۔"

(رفیق الحرمین، صفحہ 283)

بہار شریعت میں ہے: "مونڈنا، کترنا، موچنے سے لینا یا کسی چیز سے بال اُڑانا، سب کا ایک حکم ہے۔۔۔ عورت پورے یا چہارم سر کے بال ایک پورے برابر کترے تو دَم دے اور کم میں صدقہ۔"

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 6، صفحہ 1171)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

14 جمادی الاخر 1445ھ 28 دسمبر 2023ء






فتوی نمبر: 1771

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## عورت کا محرم نہ ہو تو حج کی ادائیگی

**سوال:** عورت کے ساتھ اگر محرم نہ ہو اور عورت پر حج فرض ہو تو اب وہ کیا کرے گی؟

سائل: غلام قادر شامی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حج کے وجوب ادا کے شرائط میں سے ہے کہ اگر عورت کو مکہ مکرمہ جانے کے لئے سفر شرعی کرنا ہو تو اس کے ساتھ شوہر یا قابل اعتماد بالغ محرم کا ہونا ضروری ہے، اگر اس کے ساتھ محرم نہیں تو اس پر حج کے لئے جانا واجب نہیں بلکہ جائے گی تو گناہ گار ہوگی، نیز محرم کے ساتھ جانے کے لئے اس کا نفقہ عورت کے ذمہ ہے، لہذا دونوں کے نفقے پر قادر ہونا بھی شرط ہے۔ ارشاد الساری میں ہے: "من شرائط الاداء فی خصوص حق النساء المحرم الامین وھو کل رجل مامون عاقل بالغ مناکحتھا حرام علیہ بالتابید۔۔او الزوج للمراۃ اذا کانت علی مسافۃ السفر من مکۃ" یعنی: عورتوں کے حق میں خصوصی وجوب ادا کی شرائط میں سے ہے قابل اعتماد محرم کا ساتھ ہونا اور وہ ہر ایسا مرد جو عاقل بالغ مامون ہو اور اس سے نکاح ہمیشہ کے لئے حرام ہو یا بیوی کا شوہر ساتھ ہو جبکہ مکہ کی طرف جانے کے لئے مسافت شرعی ہو۔ (ارشاد الساری، صفحہ 80)

بہار شریعت میں ہے: "عورت بغیر محرم یا شوہر کے حج کو گئی تو گنہگار ہوئی محرم کے ساتھ جائے تو اس کا نفقہ عورت کے ذمہ ہے، لہذا اب یہ شرط ہے کہ اپنے اور اُس کے دونوں کے نفقہ پر قادر ہو۔"

(بہار شریعت، جلد 1، حصہ 6، صفحہ 1045)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

03 شعبان المعظم 1445ھ / 14 فروری 2024ء





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کراچی سے مدینہ جانے والوں کے لئے احرام

**سوال:** ہمارا گروپ عمرہ پر روانہ ہو رہا ہے مگر ہم پہلے کراچی سے جدہ جائیں گے پھر جدہ سے مدینہ تو بغیر احرام جدہ سے مدینہ جانے پر کوئی دم تو واجب نہیں ہو گا؟

User ID: محمد معظم خان (ساقی کوثر ٹرویل)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

میقات سے بغیر احرام گزرنے پر دم اس وقت واجب ہوتا ہے جب نیت براہ راست مکہ جانے کی ہو، اگر میقات کے اندر کسی اور جگہ جانے کا ارادہ ہو یا میقات سے گزرتے ہوئے بغیر حرم میں داخل ہوئے کسی اور مقام پر جانا ہو تو احرام ضروری نہیں نہ ہی بغیر احرام گزرنے پر دم واجب ہو گا، لہذا معلوم کی گئی صورت میں کراچی سے جدہ اور جدہ سے مدینہ جانے کے لئے احرام ضروری نہیں۔ بہار شریعت میں ہے: مکہ معظمہ جانے کا ارادہ نہ ہو بلکہ میقات کے اندر کسی اور جگہ مثلا جدہ جانا چاہتا ہے تو اسے احرام کی ضرورت نہیں پھر وہاں سے اگر مکہ جانا چاہے تو بغیر احرام جا سکتا ہے۔ (بہار شریعت، جلد1، صفحہ1068)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

23 محرم الحرام 1444/22 اگست 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مدینے شریف سے جدہ

**سوال:** اگر کوئی مدینہ شریف سے جدہ جائے اور وہاں سے اپنے ملک تو کوئی قباحت تو نہیں؟

User ID: شمس الدین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کوئی شخص مدینے شریف سے جدہ جائے تو اس پر احرام باندھنا واجب نہیں جبکہ درمیان میں حرم سے گزر نہ ہو کیونکہ جدہ حل میں ہے اور اگر کوئی میقات سے گزر کر حرم سے گزرے بغیر حل میں چلا جائے تو اس پر احرام ضروری نہیں۔ بہار شریعت میں ہے: مکہ معظمہ جانے کا ارادہ نہ ہو بلکہ میقات کے اندر کسی اور جگہ مثلاً جدہ جانا چاہتا ہے تو اسے احرام کی ضرورت نہیں۔

(بہار شریعت، جلد1، صفحہ1068)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

02 جمادی الاخر 1444/26 دسمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# طواف وداع سے پہلے طائف جانا

**سوال:** ہم نے ابھی طواف وداع نہیں کیا اور ہم طائف چلے گئے واپسی پر عمرہ کی نیت کی اور عمرہ ادا کر لیا ابھی ہم مکے میں ہیں تو کیا طواف وداع کر سکتے ہیں؟

USER ID:شکیل احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

طواف وداع حج کے واجبات میں سے ہے اور یہ میقات سے باہر جانے سے پہلے کرنا واجب ہے۔ آپ نے چونکہ میقات سے باہر جانے سے پہلے طواف وداع نہیں کیا لہذا دم واجب ہے البتہ اب مکہ مکرمہ میں ہوتے ہوئے طواف وداع کر لیں تو دم ساقط ہو جائے گا اور توبہ بہر حال کرنی ہو گی۔ مفتی علی اصغر صاحب لکھتے ہیں: "عمرے کا احرام باندھ کر واپس آئے اور مناسک عمرہ سے فارغ ہو کر طواف رخصت بجالائے۔ اس صورت میں دم ساقط ہو جائے گا۔"

(27 واجبات حج، صفحہ 175)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

15 ذوالحجہ 1444ھ 4 جولائی 2023ء









فتوی نمبر: 1664

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مکہ سے طائف جانے کے سبب مسافر

سوال: ہم 20 دن کے لئے مکہ آئے تھے مگر 5 دن بعد ہم طائف چلے گئے تو اب ہم مسافر ہیں یا مقیم؟

سائل: محمد وسیم کشمیری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

آپ طائف میں بھی مسافر ہیں اور طائف سے مکہ آکر اگر مزید 15 دن سے کم رہنے کی نیت ہے تو مکہ میں بھی مسافر ہیں کیونکہ طائف مسافت شرعی پر ہے اور آدمی جب وطن اقامت سے شرعی سفر پر چلا جائے تو وطن اقامت باطل ہو جاتا ہے اور واپس آکر 15 دن کی نیت نہ ہو تو دوبارہ وہ مقام وطن اقامت نہیں بنتا۔ بہار شریعت میں ہے: "یوہیں وطن اقامت وطن اصلی وسفر سے باطل ہو جاتا ہے۔" (بہار شریعت، جلد 1، حصہ 4، صفحہ 751)



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

25 جمادی الاخر 1445ھ 08 جنوری 2024ء






فتوی نمبر:1887

آن لائن
# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## حیض میں طواف زیارت

**سوال:** اگر کسی عورت نے کافی سالوں پہلے حیض کی حالت میں طواف زیارہ کیا ہو تو اس کے لئے کیا حکم ہے؟

سائل: عبد الماجد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

طواف چاہے کسی بھی قسم کا ہو اس میں طہارت حکمیہ کا پایا جانا ضروری ہے البتہ کفارے کے حوالے سے مختلف قسم کے طواف میں حکم مختلف ہے۔ اگر کسی نے حیض کی حالت میں طواف زیارہ کیا تو اس پر ایک بدنہ یعنی بڑے جانور (اونٹ یا گائے) کی قربانی واجب ہے۔ شرح لباب مناسک میں ہے: ”ولو طاف للزیارۃ جنبا او حائضا او نفساء کلہ ای کل الطواف او اکثرہ وھو اربعۃ اشواط فعلیہ بدنۃ“ یعنی: اگر پورا یا اکثر طواف یعنی چار چکر حالت جنابت یا حیض یا نفاس میں کیا تو اس پر بدنہ ہے۔

(شرح لباب المناسک، صفحہ 488)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

02 ذوالقعدۃ الحرام 1445 11 مئی 2024

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ
AL RAZA QURAN O FIQH ACADEMY
AL RAZA QURAN- -FIQH ACADEMY
قرآن و فقہ کی تعلیم کا مرکز
آن لائن
الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی

# جدہ سے مدینہ جائیں تو واپسی پر نماز

**سوال:** ہم جدہ میں رہتے ہیں اور حاضری کے لئے مدینہ شریف جاتے ہیں اگر مدینہ سے واپسی پر کچھ دن بعد دوبارہ مدینہ جانے کا ارادہ ہو تو جدہ میں نماز کون سی پڑھیں گے ؟

USER ID:عثمان رضوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

جدہ سے مدینہ آپ جب بھی 15 دن سے کم رہنے کی نیت سے حاضر ہوں گے تو قصر پڑھیں گے۔واپسی پر جدہ میں نماز کے حوالے سے تفصیل یہ ہے کہ اگر جدہ آپ کا وطن اصلی ہے یعنی یا تو آپ کی جدہ میں پیدائش ہوئی ہے یا جدہ میں اس نیت سے مستقل رہائش بنالی ہے کہ اب جدہ سے واپس نہیں جانا یا جدہ میں آپ نے شادی کی ہو اور بیوی بچے بھی جدہ ہی میں ہیں تو جدہ میں تھوڑی دیر کے لئے بھی آئیں گے تو پوری نماز پڑھیں گے۔اور اگر جدہ آپ کا وطن اصلی نہیں بلکہ وطن اقامت ہے یعنی یہاں آپ 15 دن سے زیادہ کی نیت سے رہتے ہیں تو جب بھی جدہ سے سفر شرعی کریں گے تو جدہ آپ کا وطن اقامت نہیں رہے گا جب تک دوبارہ آپ 15 دن رہنے کی نیت نہ کریں،تو اگر مدینہ سے واپسی پر آپ کا جدہ میں 15 دن رہنے کا ارادہ نہیں بلکہ 15 دن سے پہلے دوبارہ مدینے حاضری کا ارادہ ہے تو جدہ میں بھی آپ قصر نماز پڑھیں گے۔(کتب فقہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ ـــــــــــــــــــــــــــــــــ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444 ھ/05 مارچ 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مدینہ میں حاضری کے بعد زیارات

**سوال:** ہمارا 17 دن مدینے میں قیام ہے ہم پوری نماز پڑھ رہے تھے مگر اس دوران ہم بدر کے مقام پر گئے تو اب نماز کا کیا حکم ہے؟

User ID: احمد کھوکر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر آپ کی پہلے سے ہی یہ نیت تھی کہ 15 دن سے پہلے ہم بدر کی زیارت کے لئے جائیں گے تو آپ کی اقامت کی نیت درست نہ ہوئی بلکہ آپ وہاں مسافر ہی تھے کیونکہ بدر، مدینہ سے شرعی مسافت پر ہے اور مقیم ہونے کے لئے ضروری ہے کہ کسی مقام پر 15 دن مستقل رکنے کی نیت ہو اور درمیان میں وہاں سے مسافت شرعی پر جانے کی نیت نہ ہو، لہذا آپ پر لازم تھا کہ آپ قصر نماز پڑھتے اس لئے اب فرض نمازوں کو دو دو کر کے دوبارہ پڑھنا ضروری ہوگا اور اب بدر سے واپس آنے کے بعد مدینہ میں 15 دن سے کم کا قیام ہے تو نماز قصر ہی پڑھنی ہوگی۔ اور اگر پہلے سے مسافت شرعی پر جانے کی نیت نہیں تھی تو پہلے نمازیں پوری ہی پڑھنی تھیں بدر سے واپس آکر اگر 15 دن کا قیام نہیں تو مسافر ہیں قصر پڑھیں گے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

27 ربیع الاخر 1443/23 نومبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## میدان عرفات سے عمرہ کا احرام

**سوال:** مکی میدان عرفات سے عمرہ کا احرام باندھ سکتا ہے؟

User ID: فیضان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مکی چاہے حقیقی ہو یا حکمی اس کے لئے عمرہ کا احرام باندھنے کی جگہ حرم سے باہر ہے اور میدان عرفات حل میں ہے لہذا مکی وہاں سے عمرہ کا احرام باندھ سکتا ہے۔ ھدایہ میں ہے: وھی فی الحل ترجمہ: عرفات حل میں ہے۔

(ھدایہ، 1/134)

مفتی علی اصغر صاحب لکھتے ہیں: واضح رہے کہ مکہ مکرمہ میں رہنے والے اگر عمرہ ادا کرنا چاہیں تو ان کو حرم سے باہر جاکر احرام باندھنا ہوگا۔ (27 واجبات حج، صفحہ 52)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

30 صفر المظفر 1443/27 ستمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیك یا رسول اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وعلی آلك واصحبك یا حبیب اللہ

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## طائف سے بغیر احرام حرم میں آنا

**سوال:** اگر کوئی حاجی طائف زیارت کے لئے گیا اور قرن المنازل سے بغیر احرام حرم آگیا تو کیا حکم ہے؟ **User ID: عادل رضا**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

طائف میقات سے باہر ہے اور میقات کے باہر سے حرم میں آنے والوں کے لئے احرام ضروری ہے اور ان پر حج یا عمرہ کی ادائیگی لازم ہے، لہذا جو شخص زیارت کے لئے طائف گیا اس پر لازم تھا کہ واپس حرم میں آنے کے لئے احرام باندھتا اور عمرہ کی نیت سے حرم میں داخل ہوتا اور عمرہ کرتا، اگر وہ بغیر احرام حرم میں داخل ہوا تو اس پر دم واجب ہے اور وہ گناہ گار بھی ہوا البتہ حج یا عمرہ کی ادائیگی اس پر لازم ہی رہے گی، اسے چاہیے کہ واپس میقات کے باہر جائے، طائف قریبی میقات ہے وہاں بھی جاسکتا ہے اور وہاں سے عمرہ کا احرام باندھ کر حرم میں داخل ہو اور عمرہ کی ادائیگی کرے، میقات کے باہر سے احرام باندھنے سے اس سے دم ساقط ہو جائے گا توبہ بہر حال کرنی ہوگی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

6 صفر المظفر 1443/3 ستمبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حج بدل کے لئے حاجی ہونا ضروری ہے؟

**سوال:** حج بدل کرنے کے لئے اپنا حج کیا ہونا ضروری ہے؟

User ID: عبداللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

کسی کی طرف سے حج بدل کرنے کے لئے پہلے سے حج کیا ہوا ہونا ضروری نہیں البتہ بہتر یہ ہے کہ حج بدل کے لئے ایسا شخص بھیجا جائے جو خود فرض حج کر چکا ہو اور افضل یہ ہے کہ ایسا شخص ہو جو حج کے طریقے اور اس کے افعال سے واقف ہو، لیکن ایسا نہ بھی ہو تو بھی حج بدل ہو جائے گا البتہ کسی پر حج فرض ہو اور وہ فرض کی ادائیگی نہ کرے اور حج بدل کے لئے چلا جائے تو یہ مکروہ تحریمی ہے لیکن حج بدل بہر حال ہو جائے گا۔ (ملخصا: بہار شریعت، حصہ 6، صفحہ 1204)

ارشاد الساری میں ہے: ولا یشترط لجواز الاحجاج ان یکون الحاج المامور قد حج عن نفسہ فیجوز حج الصرورۃ الا ان الافضل ان یکون قد حج عن نفسہ ترجمہ: جس سے حج بدل کروانا ہے اس کا حج کیا ہوا ہونا شرط نہیں لہذا ایسے شخص سے حج بدل کروانا جائز ہے مگر افضل یہ ہے کہ ایسے سے حج بدل کروائے جس نے حج کیا ہوا ہو۔ (ارشاد الساری، 637)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــہ

ابوبنتین فراز عطاری مدنی

9 ذو القعدہ 1443ھ 9 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ

AL RAZA QURAN-O-FIQH ACADEMY

قرآن و فقہ کی تعلیم کا مرکز

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حج کی چند اصطلاحات

| اصطلاح | تعریف |
|---|---|
| حج افراد | اس میں صرف حج کا احرام باندھا جاتا ہے اس میں عمرہ شامل نہیں ہوتا۔ اہل مکہ اور حل میں رہنے والے صرف حج افراد کر سکتے ہیں۔ |
| حج تمتع | حج کے مہینوں میں عمرہ کرنے کے بعد احرام کی پابندیاں ختم ہو جاتی ہیں پھر حج کا احرام حج کے دنوں میں باندھا جاتا ہے۔ میقات کے باہر سے آنے والے یہ حج ادا کر سکتے ہیں۔ |
| حج قران | اس میں عمرہ وحج کا احرام ساتھ باندھا جاتا ہے مگر عمرہ کرنے کے بعد حلق یا تقصیر نہیں ہوتی بلکہ احرام کی پابندیاں باقی رہتی ہیں اور حج کی قربانی کے بعد احرام ختم ہوتا ہے۔ |
| آفاقی | میقات کے باہر سے آنے والا شخص۔ |
| میقات | وہ مقام جہاں سے آفاقی بغیر احرام کے گزر کر حرم میں داخل نہیں ہو سکتا۔ |
| حل | جو حرم کے باہر اور میقات کے اندر کا مقام۔ |

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

11 شوال المکرم 1444ھ 02 مئی 2023ء





Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# حج کی فرضیت

**سوال:** حج کب فرض ہوتا ہے یہ ارشاد فرمادیں؟ USER ID:عبداللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

حج فرض ہونے کی چند شرائط ہیں، جب یہ ساری پائی جائیں تو حج فرض ہو گا ورنہ نہیں۔(1) مسلمان ہونا (2) بالغ ہونا (نابالغی میں حج کیا تو فرض حج ادا نہ ہوا) (3) عاقل ہونا (مجنون پر حج فرض نہیں) (4) اتنا تندرست ہو کہ حج پر جاسکے، اعضاء سلامت ہوں، آنکھ والا ہو۔ اگر معذور ہے یا فالج زدہ ہے یا پاؤں کٹا ہوا ہے یا ایسا بوڑھا جو سواری پر خود نہ بیٹھ سکتا ہو ان پر حج فرض نہیں۔ ان افراد نے اگر حج کیا تو فرض ادا ہو جائے گا۔(5) سفر حج اور رہائش کا خرچ اس کی ملکیت میں ہو (آج کل جو سرکاری اعلان ہوتا ہے اتنی رقم کا مالک ہو)(6) وقت (حج کے مہینوں میں یہ تمام شرائط پائی جائیں، فی زمانہ جن مہینوں میں حکومتی اعلان ہوتا ہے اگر ان مہینوں میں شرائط پائی گئیں تو حج فرض ہو گا)۔ (ماخوذ از: بہار شریعت، جلد1، حج کا بیان)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ والہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

05 شوال المکرم 1444ھ 26 اپریل 2023ء



الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ — وعلی آلک واصحابک یا حبیب اللہ






فتوی نمبر: 1624

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## حج کی شرائط

**سوال:** حج واجب ہونے کی شرائط کیا ہیں؟

سائل: عبد اللہ عباسی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حج واجب ہونے کی بنیادی طور پر آٹھ شرائط ہیں۔ اسلام، دارالحرب میں ہو تو حج کی فرضیت جانتا ہو، بالغ ہونا، عاقل ہونا، آزاد ہونا، تندرست ہو، سفر خرچ کا مالک ہو اور سواری پر قادر ہو، وقت۔ ان شرائط کے تحت پھر کئی مسائل ہیں جن کی تفصیل کتب فقہ میں موجود ہے۔ (کتب فقہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

11 جمادی الاخر 1445ھ 25 دسمبر 2023ء

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ وعلیٰ الک واصحابک یا حبیب اللہ
AL RAZA QURAN- -FIQH ACADEMY
قرآن و فقہ کی تعلیم کا مرکز
الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

فتوی نمبر:1491

## مرتد کا کیا ہوا حج

**سوال:** مرتد نے زمانہ اسلام میں جو حج کیا تھا وہ اسلام لانے کے بعد کافی ہو گا یا اسے پھر سے حج کرنا ہو گا؟

USER ID:حافظ خلیل

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی نے زمانہ اسلام میں حج کیا تھا اور معاذ اللہ مرتد ہو گیا تو وہ حج باطل ہو گیا، اسلام لانے کے بعد اگر استطاعت ہوئی تو دوبارہ حج کرنا فرض ہے۔عالمگیری میں ہے: "لو حج ثم ارتد ثم اسلم لزمہ اخری اذا استطاع" ترجمہ: اگر (زمانہ اسلام میں) حج کیا پھر مرتد ہو گیا پھر اسلام لایا تو دوبارہ حج فرض ہو گا جبکہ استطاعت ہو۔

(عالمگیری، جلد1، صفحہ217)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

30ربیع الاخر1445ھ15نومبر2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قرض لے کرحج

**سوال:** میرے پاس گولڈ کافی ہے مگر کیش نہیں کیا میں کسی سے ادھار لے کرحج کرسکتا ہوں بعد میں اس کو لوٹادوں؟

User ID:راناکاشف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بلا حاجت قرض لینے کی اسلام میں پذیرائی نہیں بلکہ اس کی مشروعیت ضرورت کی بنا پر ہے تو اگر آپ کے پاس گولڈ موجود ہے تو اسی کو بیچ کر رقم کا انتظام کیا جائے اور قرض لینے سے گریز کیا جائے، اگر کسی سبب سے گولڈ بکنے کی صورت نہ ہوسکے اور وقت کم ہو تو قرض لے کر حج کی ادائیگی کی جاسکتی ہے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــہ

**ابوالبنات فراز عطاری مدنی**

14 ربیع الاخر 1443/10 نومبر 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# حرام مال سے حج

**سوال:** اگر کسی نے حرام مال سے حج کیا تو اس کا حج ہو جائے گا؟

USER ID: حافظ محمد علی حسان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مال حرام کمانا حرام ہے اور اس سے مالی عبادات بجالانا بھی حرام۔ اگر کسی شخص نے حرام مال سے حج کیا تو اس کا فرض ادا ہو جائے گا لیکن نہ وہ قبول ہو گا اور نہ ثواب ملے گا اور وہ اس فعل کے سبب گناہ گار ہو گا۔ اعلی حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: ”حرام مال کا اس (حج) میں صرف کرنا حرام ہے اور وہ حج قابل قبول نہ ہو گا اگرچہ فرض ساقط ہو جائے گا، حدیث میں ارشاد ہوا جو مال حرام لے کر حج کو جاتا ہے جب وہ لبیک کہتا ہے فرشتہ جواب دیتا ہے: لا لبیک ولا سعدیک حتی تردما فی یدیک وحجک مردود علیک نہ تیری حاضری قبول نہ تیری خدمت قبول، اور تیرا حج تیرے منہ پر مردود، جب تک تو یہ حرام مال جو تیرے ہاتھ میں ہے واپس نہ دے۔“

(فتاوی رضویہ، جلد10، صفحہ716)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

22ذوالحجہ1444ھ 11جولائی 2023ء



## حج کے لئے جمع کی گئی رقم پر زکوۃ

**سوال:** ایک شخص نے حج کے لئے رقم اکٹھی کی اور وہ تقریبا 12 لاکھ ہوگئی تو کیا اس پر زکوۃ ہے؟

ارشد: USER ID

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

نصاب کا سال پورا ہونے پر اس رقم کو بھی حساب میں شامل کیا جائے گا اگر شرائط پائی گئیں یعنی قرض اور حاجت اصلیہ کو نکال کر نصاب بچتا ہے تو زکوۃ فرض ہو گی۔ اس طرح کے سوال کے جواب میں اعلی حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: "اس پر زکوۃ فرض ہے۔" (فتاوی رضویہ، جلد 10، صفحہ 140)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

11 رمضان المبارک 1444ھ / 02 اپریل 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# سفر حج کے دوران ہمبستری

**سوال:** حج یا عمرہ کی ادائیگی کے بعد ہمبستری کرنا کیسا؟

USER ID: اقبال کھوکر

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عمرہ کی ادائیگی کے بعد حلق یا تقصیر کے ذریعے احرام سے باہر آنے کے بعد ہمبستری کرنا جائز ہے، اسی طرح حج میں طواف الزیارہ کے بعد ہمبستری کرنا جائز ہے اس سے پہلے حرام۔ بہار شریعت میں ہے: "وقوفِ عرفہ سے پہلے جماع کیا تو حج فاسد ہو گیا۔۔ وقوف کے بعد جماع سے حج تو نہ جائے گا مگر حلق و طواف سے پہلے کیا تو بدنہ دے اور حلق کے بعد تو دَم اور بہتر اب بھی بدنہ ہے اور دونوں کے بعد کیا تو کچھ نہیں۔ طواف سے مُراد اکثر ہے یعنی چار پھیرے۔ (عمرہ میں) طواف و سعی کے بعد حلق سے پہلے کیا جب بھی دَم واجب ہے اور حلق کے بعد تو کچھ نہیں۔" (بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1173)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

26 ذوالقعدہ 1444ھ 16 جون 2023ء







Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حج کے لئے جمع شدہ رقم پر زکوۃ

**سوال:** حج یا عمرہ کے لئے رقم جمع تھی اور کرونا وائرس کی وجہ سے نہ جا سکے تو کیا اس پر زکوۃ دینی ہوگی؟

User ID: دنیائے فانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حج یا عمرہ کے لئے رقم جمع کی ہوئی ہو تو اگر وہ نصاب کو پہنچتی ہو تو اس پر زکوۃ فرض ہوگی جبکہ زکوۃ کی دیگر شرائط پائی جائیں۔ فتاوی رضویہ میں ہے: روپیہ کہیں جمع ہو کسی کے پاس امانت ہو مطلقا اس پر زکوۃ واجب ہے۔ (فتوی رضویہ، جلد 10، صفحہ 141، رضا فاؤنڈیشن)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو بنتین فراز عطاری مدنی

7 شعبان 1443ھ / 11 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ وعلی الک واصحابک یا حبیب اللہ
AL RAZA QURAN- -FIQH ACADEMY
قرآن و فقہ کی تعلیم کا مرکز
آن لائن
الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی
فتوی نمبر:1496

# عمرہ کرنے والے کا اپنے آپ کو حاجی کہنا

**سوال:** کیا عمرہ کرنے والا اپنے آپ کو حاجی کہہ سکتا ہے؟

USER ID:علامہ رفاقت علی قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

ہمارے عرف میں حاجی حج کرنے والے کو ہی کہا جاتا ہے لہذا عمرہ کرنے والا اپنے آپ کو حاجی نہ کہے کہ اس سے لوگوں کو شبہ ہوگا اور اگر کوئی اس نیت سے کہے کہ لوگ اسے حاجی سمجھیں تو ایسا کرنا جائز نہیں۔ اللہ پاک فرماتا ہے: "لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِیْنَ یَفْرَحُوْنَ بِمَاۤ اَتَوْا وَّ یُحِبُّوْنَ اَنْ یُّحْمَدُوْا بِمَا لَمْ یَفْعَلُوْا فَلَا تَحْسَبَنَّهُمْ بِمَفَازَةٍ مِّنَ الْعَذَابِۚ-وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ (۱۸۸)" ترجمہ: ہرگز گمان نہ کرو ان لوگوں کو جو اپنے اعمال پر خوش ہوتے ہیں اور پسند کرتے ہیں کہ ان کی ایسے کاموں پر تعریف کی جائے جو انہوں نے کئے ہی نہیں، انہیں ہرگز عذاب سے دور نہ سمجھو اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔ (آل عمران:188)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

30ربیع الاخر1445ھ15نومبر 2023ء



فتوی نمبر: 1312

# حج تمتع کو حج قران میں بدلنا

**سوال:** کیا حج تمتع کو حج قران میں بدل سکتے ہیں؟

USER ID: روحان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

اگر کسی نے تمتع کی نیت سے عمرہ کا احرام باندھا اور عمرہ ادا کرنے کے بعد وطن واپس نہ آیا بلکہ مکہ میں رہا یا مدینہ منورہ یا جدہ وغیرہ کہیں گیا تو ایسا شخص اب قران کی نیت نہیں کرسکتا، ہاں اگر وہ عمرہ ادا کرکے وطن واپس آگیا اور پھر حج قران کی نیت سے دوبارہ گیا تو جائز ہے۔ بہار شریعت میں تمتع کی شرائط میں ہے: "اِلمام صحیح نہ کیا ہو۔ اِلمام صحیح کے یہ معنی ہیں کہ عمرہ کے بعد احرام کھول کر اپنے وطن کو واپس جائے اور وطن سے مراد وہ جگہ ہے جہاں وہ رہتا ہے پیدائش کا مقام اگرچہ دوسری جگہ ہو، لہذا اگر عمرہ کرنے کے بعد وطن گیا پھر واپس آکر حج کیا تو تمتّع نہ ہوا اور اگر عمرہ کرنے سے پیشتر گیا یا عمرہ کر کے بغیر حلق کیے یعنی احرام ہی میں وطن گیا پھر واپس آکر اسی سال حج کیا تو تمتّع ہے۔ یوہیں اگر عمرہ کرکے احرام کھول دیا پھر حج کا احرام باندھ کر وطن گیا تو یہ بھی اِلمام صحیح نہیں، لہذا اگر واپس آکر حج کریگا تو تمتّع ہو گا۔" (بہار شریعت، جلد 1، حصہ 6، صفحہ 1158)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

21 صفر المظفر 1445ھ 08 ستمبر 2023ء



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حاجی پر کتنی قربانیاں واجب ہیں

**سوال:** جو حج پر گیا ہے وہ کتنی قربانیاں کرے گا؟ کیا عید کی قربانی بھی اس پر واجب ہے؟

User ID: خان احسن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حج قران اور تمتع کرنے والے پر حج کے شکرانے میں قربانی کرنا واجب ہوتا ہے یہ قربانی بقر عید کی قربانی کے علاوہ ہے، بقر عید کی قربانی واجب ہونے نہ ہونے میں قاعدہ یہ ہے کہ اگر حاجی مقیم ہو یعنی حاجی کی نیت مکہ میں کم از کم 15 دن رہنے کی ہو اور اس دوران منی جانا طے نہ ہو تو منی میں اور منی سے واپس مکہ میں آکر بھی مقیم رہے گا لہذا صاحب نصاب ہونے کی صورت میں اس پر قربانی واجب ہو گی اور اگر حاجی مسافر ہے یعنی مکے میں اس کی نیت پورے پندرہ دن رہنے کی نہیں ہے بلکہ اس دوران منی جانا بھی طے ہے تو مکہ اور منی میں اور منی سے واپسی پر مکہ میں یہ مسافر ہی شمار ہو گا اور مسافر پر بقر عید کی قربانی واجب نہیں، البتہ حاجی اگر منی سے واپسی پر مکے میں کم از کم 15 دن رہنے کی نیت سے آئے گا یا 12 ذوالحجہ کے غروب آفتاب سے پہلے پہلے اپنے ملک میں آکر مقیم ہو گیا تو صاحب نصاب ہونے کی صورت میں اس پر بھی قربانی واجب ہو جائے گی۔ (ماخوذ از لباب المناسک، 368، البحر الرائق، 2/606، در مختار، 2/729، عالمگیری، 5/360)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــہ

ابو بنتین فراز عطاری مدنی

13 ذو القعدہ 1443ھ 13 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔







فتوی نمبر: 1717

آن لائن
# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی

## شرعی فقیر نے حج کر لیا تو فرض ادا ہو گا یا نہیں

سوال: اگر کسی نے ایسے وقت میں حج کر لیا کہ مالی اعتبار سے اس پر حج فرض نہیں تھا تو کیا استطاعت ہونے کے بعد اس کو دوبارہ حج کرنا ہو گا؟

سائل: مہد شیخ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی ایسے شخص نے حج کیا جس پر حج فرض نہیں تھا تو اگر اس نے فرض حج کی نیت کی یا مطلقاً حج کی نیت کی تو اس کا فرض ادا ہو جائے گا، استطاعت ہونے کے بعد اب دوبارہ حج کرنا فرض نہیں۔ مناسک میں ہے: "لو تکلف الفقیر وحج ونوی حج الفرض او اطلق جاز لہ و سقط عنہ فرضہ" یعنی: اگر شرعی فقیر نے کسی طرح حج کیا اور فرض حج کی نیت کی یا مطلقاً حج کی نیت کی تو جائز ہے اور فرض اس سے ساقط ہو جائے گا۔ (ارشاد الساری الی مناسک الملا علی القاری، صفحہ 55)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 رجب المرجب 1445ھ 27 جنوری 2024

# خود حج نہ کرنا اور دوسرے کو بھیجنا

**سوال:** میرا بھائی مجھے حج پر بھیجنا چاہتا ہے حالانکہ اس نے عمرہ کیا ہے نہ حج تو کیا درست ہے؟

USER ID:محمد ذیشان عطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

کسی کو حج کے اخراجات دینا نیکی کا کام ہے لیکن اگر کسی پر خود حج فرض ہو اور وہ اس میں بلا عذر شرعی تاخیر کرے تو گناہ گار ہو گا۔ آپ کے بھائی کو چاہیے کہ شرعی رکاوٹ نہ ہو تو خود حج کرے اور مزید استطاعت ہو تو آپ کو بھی کروادے اور اگر استطاعت نہیں تو اپنے فرض حج میں تاخیر نہ کرے۔ حدیث پاک میں ہے: "من اراد الحج فلیتعجل "جو حج کا ارادہ رکھتا ہو تو اسے چاہیے جلدی کرے۔" (ابو داؤد، حدیث 1732)

دارمی میں ہے: "من لم یمنعه عن الحج حاجة ظاهرة، أو سلطان جائر، أو مرض حابس، فمات ولم يحج، فليمت إن شاء يهوديا وإن شاء نصرانيا "ترجمہ: جسے حج کرنے سے نہ حاجتِ ظاہرہ مانع ہوئی، نہ بادشاہ ظالم، نہ کوئی ایسا مرض جو روک دے، پھر بغیر حج کیے مر گیا تو چاہے یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر۔ (دارمی، حدیث 1826)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ /27 فروری 2023ء




Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سفر حج میں نماز میں قصر یا پوری

**سوال:** حج میں 10 دن عزیزیہ میں رہنا ہو پھر 30 دن مکہ میں اور 10 دن مدینہ میں تو نماز کا کیا حکم ہے جبکہ کوئی ہندوستان سے جا رہا ہو؟

User ID: سیف اللہ شیخ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

معلوم کی گئی صورت میں عزیزیہ اور مکہ میں پوری نماز ادا کرنی ہو گی، اسی طرح منی و مزدلفہ میں بھی پوری نماز ادا کرنی ہو گی البتہ مدینہ پاک میں قصر نماز پڑھی جائے گی۔ تفصیل یہ ہے کہ مکہ ہندوستان سے شرعی مسافت پر ہے اور عزیزیہ مکہ ہی میں ہے لہذا عزیزیہ اور مکہ میں کل ایام 40 ہو گئے جس کی وجہ سے مسافر کی احکام جاری نہیں ہوں گے جبکہ مدینہ پاک میں 10 دن رہنے کی نیت ہے لہذا وہاں مسافر کے احکام جاری ہوں گے اور نماز قصر کر کے پڑھنی ہو گی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

27 رجب المرجب 1444ھ / 19 فروری 2023ء



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## چوری چھپے حج کرنا

**سوال:** اگر کوئی عرب میں کام کرتا ہو اور وہاں حج کی فیس ادا کیے بغیر چوری سے حج کرے تو ایسا کرنا کیسا؟

User ID: اکرام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عرب میں کام کرنے والے بیرونی ممالک سے آئے ہوئے افراد کے لئے مختلف قوانین ہیں اور ان کی خلاف ورزی پر پکڑ دھکڑ بھی ہوتی ہے لہذا وہاں قانون کی خلاف ورزی کرنا یا بغیر فیس کے حج کرنا شرعا جائز نہیں کہ اپنے آپ کو ذلت پر پیش کرنا ہے اور اپنے آپ کو ذلت پر پیش کرنا جائز نہیں البتہ کسی نے اس طرح حج کیا تو حج ہو جائے گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوبنتین فراز عطاری مدنی

28 ذو القعدہ 1443 28 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔